نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ جنوری ۲۰۱۹ء

قیمت:- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

علم الاعداد

یہ سال کیسا گزرے گا

درود شریف

بدیع الاسماء

حرکات قمر

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماھنامہ

# روحانی دنیا


مینجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل


## اس شمارے میں




بدل اشتراک

فی پرچہ:-/ ۶۵ روپے     سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰     بذریعہ رجسٹری:-/ ۹۵۰ روپے

میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/ ۱۴۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل

ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:-/ ۳۲۰۰ روپے

افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ):-/ ۴۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۶

شمارہ نمبر ۹

ماہ: ماہ جنوری ۲۰۱۹ء



فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

- مینجر سرکولیشن: سہیل احمد
- کمپوزنگ: اصغر نظامی

خط وکتابت وترسیل زر کا پتہ: مینجر رسالہ روحانی دنیا، ابراہیم مارکیٹ، پیر الٰہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیار دیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزذ بریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیمون | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گٹھیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ جنوری ۲۰۱۹ء

# اسرار الٰہی

سب حمد اللہ تعالیٰ کے لئے ہے' ایسی حمد کہ اللہ تعالیٰ راضی ہو جائے اور مخلوق کے سردار حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ پر صلوٰۃ وسلام ہو- آپ کے اصحاب وآل سے اور تمام اہلِ شروع اور اہلِ حال سے اللہ تعالیٰ راضی ہو ہم پر اور اللہ کے نیک بندوں پر سلامتی ہو-

محترم' اللہ تعالیٰ کی طرف سلوک کی راہ میں زہد ہی پہلا قدم ہے' اس کام کی بنیاد تقویٰ ہے اور یہی اللہ تعالیٰ کا خوف ہے جو کہ حکمت کی جڑ ہے اور یہ سب خوبیاں تب ہی حاصل ہو سکتی ہیں کہ انسان امام الارواح والاشباح سید المکرم جناب رسول اللہ ﷺ کا اتباع کرے اور آپ کی سیرت طیبہ کے اتباع کے لئے پہلا مرحلہ یہ حدیث ہے- اِنّمَا الْاَعْمَالُ بالنیات (تمام اعمال کا دارومدار نیتوں پر ہے)-

جناب رسول اللہ ﷺ کے اس فرمانِ عالیہ پر غور کیجئے کہ ایک آدمی نے عرض کیا- اے اللہ کے رسول ﷺ ایک شخص جہاد کا ارادہ کرتا ہے اور اس سے اس کا مقصود دنیاوی فائدہ ہے- جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا- ''اس کے لئے کوئی ثواب نہیں'' -لوگوں کو یہ جواب بھاری محسوس ہوا- انہوں نے اس آدمی سے کہا' رسول اللہ ﷺ سے دوبارہ پوچھو' شاید تم سمجھے نہیں' اس آدمی نے عرض کیا' اے اللہ کے رسول ﷺ ایک آدمی اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کا ارادہ کرتا ہے' مگر اس کا مقصود دنیاوی فائدہ ہے- آپ نے فرمایا ''اس کے لئے کچھ ثواب نہیں'' - اسے ثقات نے بیان کیا اور صحیح بتایا-

اس قسم کی روایات سے واضح طور پر ہم جان سکتے ہیں کہ نیت کے باعث اعمال کے نتائج اچھے یا برے ہوتے ہیں- اس لئے ضروری ہے کہ انسان صحیح نیت کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی اطاعت کرے اور تمام حرکات وسکنات میں غلط روی سے بچتا رہے- اس کتاب وسنت کے بعض متشابہات میں بھی اپنے عقائد کو درست رکھئے- (یعنی کتاب اللہ' سنت رسول اللہ اور طریق صحابہ کرام پر گامزن رہے) اس لئے کہ متشابہات کے باعث بعض اوقات انسان کفر کی طرف جا نکلتا ہے- اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے- ھو اللّٰہ الذی لا الٰہ الا ھو ج عالم الغیب و الشھادۃ ج ھوالرحمٰن الرحیم (وہی اللہ ہے کہ اس کے سوا کوئی معبود نہیں' چھپی اور کھلی باتوں کا جاننے والا ہے' وہ بڑا مہربان نہایت رحم کرنے والا ہے- سورۃ الحشر ۲۲)

اور اگر اللہ تعالیٰ کے فضل کے بارے میں پوچھتے ہو کہ کیا کر رہا ہے' تو یہ آیت ہے- کل یوم ھو فی شان ۃ (ہر روز وہ ایک کام کرتا ہے) (الرحمٰن: ۲۹)

ہمارے امام شافعیؒ نے توحید باری تعالیٰ کے بارے میں جامع کلام فرمایا ہے- جو مدبر تعالیٰ کی معرفت حاصل کرنے اٹھا' پس وہ موجود تک پہنچا' جہاں اس فکر رک گیا وہ مشبہ (تشبیہ دینے والا) ہے' اور عدم محض پر مطمئن ہو گیا' تو وہ معلل ہے اور جو موجود تعالیٰ پر مطمئن ہوا اور اس کے ادراک سے عاجز رہنے کا اعتراف کر لیا' وہ موخد ہے-

محترم' اللہ تعالیٰ کو حادث اور مخلوق کی صفات سے پاک سمجھو اور اپنے عقائد کو استواء علی العرش کے مفہوم میں اس قسم کے قرار پکڑنے اور استواء سے پاک رکھو' جیسا کہ اجسام دوسرے اجسام پر قرار پکڑتے ہیں' ورنہ حلول لازم آئے گا' اللہ تعالیٰ اس سے پاک ہے' اس طرح کے کلام سے بھی بچو کہ اللہ تعالیٰ اوپر ہے (یعنی نیچے نہیں) نیچے ہے (اوپر نہیں) فلاں مقام میں (بند) ہے یا انسانی اعضاء کی طرح اس کے ہاتھ اور آنکھیں ہیں یا جس طرح (انسان) چل کر اور منتقل ہو کر آتا ہے' اس طرح وہ بھی آتا ہے- یہ سب مخلوق وحادث کی صفات ہیں' اللہ تعالیٰ ان سے پاک ہے-

# لــــوح زحــــل

## استحکام وجمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب وآلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ بر مخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جاسکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جاسکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے آپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کردیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسیج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

رحمتہ اللہ علیہ

# حضرت شیخ وجیہہ الدین

یہ ان دنوں کی بات ہے جب مالوہ کے علاقہ میں قصبہ دھامونی کا ایک ہندو سرکش زمیندار مصیبت بنا ہوا تھا۔ اس کی بہادری اور شجاعت کا بڑا شہرہ تھا، دہلی کی حکومت نے سید حسین نامی امیر کو اس سرکش کا تادیبی کارروائی پر متعین کر دیا اور شیخ وجیہہ الدین سے کہا گیا کہ اس مہم میں آپ سید حسین کا ساتھ دیں، چنانچہ شیخ نے اپنے چار سالہ بیٹے کو اپنے ساتھ لیا اور سید حسین کے ساتھ مالوے کے قصبہ دھامونی روانہ ہو گئے، سید حسین کے ساتھ اس کا آزمودہ کار لشکر تھا۔

سرکش ہندو امیر نے سید حسین کے لشکر پر کئی بار حملہ کیا مگر منہ کی کھا کر رفو چکر ہو گیا، آخر اس بات کا اندازہ ہو گیا کہ سید حسین پر قابو پانا بہت مشکل ہے تو اس نے ایک دوسری ترکیب سے سید حسین کو بات دینا چاہی، سید حسین، شیخ وجیہہ الدین اور دوسرے امراء کے ساتھ بیٹھے باتیں کر رہے تھے۔ اتنے میں ایک بدحال شخص ان کے پاس آیا اور پوچھا، جناب والا آپ میں سید حسین کس کا نام ہے سید حسین نے جواب دیا، میرا ہی نام سید حسین ہے، بتا مجھ سے تیرا کیا کام ہے، آنے والے نے کہا، میں ٹھاکر رام ہیبت سنگھ کا آدمی ہوں، ٹھاکر جی جنگ کے بادلوں سے بے حد پریشان ہیں، وہ کہتے ہیں کہ میں مقابلے سے نہیں گھبراتا، مگر مقابلوں سے پہلے میں سید حسین سے ملاقات کرنا چاہتا ہوں، سید حسین نے شیخ وجیہہ الدین کی طرف دیکھا اور جواب دیا، وہ مجھ سے کیوں ملنا چاہتے ہیں، اس شخص نے کہا، جناب والا اگر آپ آقا ٹھاکر کو اپنے پاس آنے دیں تو آپ کو خود ہی یہ معلوم ہو جائے گا۔ سید حسین نے کہا ہاں مگر اسطرح کہ تیرا آقا میرے پاس تنہا آئے گا وہ ہتھیار لے کر نہیں آئے گا، ٹھاکر کے آدمی نے کہا مگر کیوں، آپ تو اپنے لشکر میں ہیں اور ہمارا ٹھاکر تنہا آئے گا، پھر آپ اس کو ہتھیار کیوں نہیں لانے دیتے، سید حسین نے کہا، ہاں اب تو اپنے آقا کے پاس جا اور اس سے کہہ دے کہ وہ تنہا اور ہتھیار سمیت آ سکتا ہے، قاصد نے جانے کے بعد شیخ وجیہہ الدین نے کہا، آپ نے یہ اجازت نہیں دینا تھی، سید حسین نے جواب دیا، پرواہ نہ کرو آنے دو، شرارت کرے گا تو اسکی سزا پائے گا۔

کچھ دیر بعد ٹھاکر اس طرح نمودار ہوا کہ اس کا چہرہ ہشاش بشاش گال میں پان دبا ہوا تھا اور اس کے ہتھیار دیکھنے والوں کو مرعوب اور متاثر کر رہے تھے۔ شیخ وجیہہ نے ایک خدمت گار کو بُلا کر اپنے چار سالہ بچے رحیم الدین کو اس کے حوالے کر دیا اور کہا، اس کو لے کر ذرا دُور چلا جا۔

ٹھاکر مستوں کی طرح جھومتا جھومتا ہوا سید حسین کے پاس پہنچا اور کہا سید میں نے اپنی بات منوالی ہے میں بھی ایک ضدی اور سرکش انسان ہوں سید حسین نے جواب دیا، اس میں کیا شک سارا زمانہ تیری شرّی طبیعت سے آگاہ ہے، اب ٹھاکر بالکل قریب پہنچ چکا تھا، اس نے نہایت پھرتی سے تلوار نکالی اور سید حسین پر حملہ کر دیا، سید حسین تو پہلے ہی سے ہوشیار حملے کے منتظر تھے، وہ کھسک کر ایک طرف ہو گئے، تلوار تکیے پر گری اور اس کو کاٹتی ہوئی دوسری طرف نکل گئی، ابھی سید سنبھلنے بھی نہ پائے تھے کہ ٹھکر نے دوسرا وار کر دیا، سید حسین لڑکھڑا کر گر گئے، شیخ وجیہہ الدین نے ٹھاکر کو للکارا، ٹھاکر تو نے دھوکا کیا ہے اس لئے اب ہم تیری حفاظت سے ہاتھ کھینچ لیتے ہیں اب مجھ سے بچ اور دیکھ وار کس طرح کیا جاتا ہے، شیخ وجیہہ الدین کے خنجر کا ایک ہی وار کافی ثابت ہوا، ٹھاکر چیخ مار کر لوٹنے لگا، جب ٹھاکر کے لشکر میں یہ خبر پہنچی تو وہ سید کے لشکر کے سامنے آ گیا، اور لشکر میں سے ایک نوجوان آگے بڑھا اور بآواز بلند کہا، بہادرو میں اس فوج کا سردار ہوں جس کا بڑا ٹھاکر ابھی ابھی مارا گیا ہے، میں چاہتا ہوں کہ تم میں سے کوئی میرا مقابلہ کرے، سید وجیہہ الدین نے سید حسین سے کہا، مجھے اجازت دیجئے کہ میں اس کا مقابلہ کروں، سید حسین نے جواب دیا نہیں اس سے میں لڑوں گا، سید حسین تیزی سے اٹھے اور اپنے گھوڑے پر بیٹھ کر ٹھاکر کے سامنے پہنچ گئے اور بولے میں آ گیا ہوں اور میں ہی سید حسین ہوں، ٹھاکر نے کوئی بات نہیں کی تلوار کا ایک بھرپور وار کر دیا، سید حسین نے اس کا یہ وار اپنی ڈھال پر روک لیا اور وار اتنا کاری اور بھرپور تھا کہ تلوار ڈھال کو کاٹ کر اندر پیوست ہو گئی، تلوار ڈھال میں پھنس چکی تھی، سید حسین ابھی سنبھلے بھی نہ تھے کہ ٹھاکر نے ایک زوردار جھٹکے سے اسے کھینچ لیا، سید حسین خود کو سنبھال نہ سکے، گھوڑے سے زمین پر آ رہے، اس دوران شیخ وجیہہ الدین نے تلوار کا ایک بھرپور وار کر کے ٹھاکر کو قتل کر دیا، اتنے میں انہوں نے دیکھا مقتول ٹھاکر جیسا ایک دوسرا سامنے کھڑا ہے اور آواز لگائی، سید حسین کہاں ہو، میں تمھارا انتظار کر رہا ہوں، میں مقتول ٹھاکر کا بھائی ہوں، میں اپنے بھائی کا بدلہ لینا چاہتا ہوں، شیخ وجیہہ الدین نے جواب دیا، تیرے بھائی کو میں نے قتل کیا تھا، پھر تو نے سید حسین کو کیوں آواز دی، اس نے کہا اس لئے میرے بھائی کا مقابلہ سید حسین سے ہو رہا تھا، شیخ وجیہہ نے کہا سید حسین کو بھول جا اور مجھ سے مقابلہ کر، دونوں کا مقابلہ شروع ہو گیا، ٹھاکر بڑھ چڑھ کر حملے کر رہا تھا، شیخ وجیہہ الدین ان حملوں کو نہایت مہارت سے روک رہے تھے، آخر ٹھاکر تھک گیا اور شیخ وجیہہ الدین کے حملوں کا آغاز ہوا، آپ کے حملوں میں جتنی تیزی پائی جاتی تھی، ٹھاکر کے لئے وہ بہت پریشان کن تھی، ٹھاکر گھبرا گیا اور اسی گھبراہٹ میں شیخ کی تلوار اٹھ کر پہلو میں اتر گئی، وہ چیخ مار کر گھوڑے سے گر گیا، شیخ وجیہہ الدین وہیں کھڑے رہے اور ٹھاکروں کو للکارا، ٹھاکرو تمہارا دوسرا سردار بھی مارا گیا، کیا ان دونوں کا کوئی اور بھائی بھی ہے، اگر ہے تو میرے سامنے آئے، میں اس کا انتظار کر رہا ہوں، یکا یک ٹھاکروں میں سے ایک اور سردار نمودار ہوا، یہ ٹھاکر بھی دونوں مُردہ ٹھاکروں کی شکل کا تھا، دونوں میں مقابلہ شروع ہو گیا، ٹھاکر نے گھوڑے پر سے چھلانگ لگا دی اور آپ کو

اپنی گرفت میں لے کر زمین پر آ گیا' آپ کی گرفت سے نکل کر اس پر خنجر سے وار کر دیا ٹھاکر تڑپنے لگا اور ذرا سی دیر میں سرد پڑ گیا' ٹھاکروں نے یکے بعد دیگرے اپنے تین چار سرداروں کو اس طرح ہلاک ہوتے دیکھا تو ان کے پاؤں اُکھڑ گئے' مسلمانوں نے ان کا پیچھا نہیں کیا اور اپنی چھاؤنی میں واپس چلے گئے اور بہت خوش تھے' انھوں نے خوشیاں منائیں' آپ اپنے خیمے میں آرام فرما رہے تھے اسی دوران ایک بوڑھی عورت چھاؤنی میں داخل ہوئی اور سپاہیوں سے پوچھا میں اس نوجوان سے ملنا چاہتی ہوں جس نے تین دن پہلے تین ٹھاکر بھائیوں کو قتل کر دیا تھا۔ سپاہیوں نے بڑی بی کو شیخ وجیہہ الدین کے پاس پہنچا دیا' آپ خیمے کی طرف منہ کئے کچھ سوچ رہے تھے کہ اچانک آپ نے سنا کوئی سپاہی کہہ رہا تھا' حضرت یہ خاتون آپ سے ملنا چاہتی ہیں' آپ نے مڑ کر دیکھا اور اشارے سے کہا' آپ مجھ سے ملنا چاہتی ہیں' بڑی بی نے جواب دیا، ہاں میں اپنے بیٹوں کے قاتل سے ملنا چاہتی ہوں' آپ نے کہا میں آپ کے بیٹوں کا قاتل ہوں اور فرمان ماں مجھے اس کا افسوس ہے لیکن وہ تینوں اس لئے مارے گئے کہ اگر وہ نہ مارے گئے ہوتے تو میں مارا جاتا' ہم دور دراز وطن سے چل کر یہاں آئے ہیں' میں نے سُنا تھا کہ یہاں مسلمانوں پر عرصۂ حیات تنگ کر دیا ہے' چنانچہ میں آیا اور لڑا اور کامیاب ہو گیا' اب آپ فرمائیں کہ آپ مجھ سے کیوں ملنا چاہتی ہیں' بڑی بی نے جواب دیا بیٹے تو نے مجھے ماں کہا ہے اس لئے اب ہمیشہ اس کا خیال رکھنا' میں نے اپنے تینوں بیٹوں کو ہمیشہ دنیا کے بہادر نوجوان سمجھ رکھا تھا' میرا خیال تھا کہ انھیں زیر کرنے والا کوئی پیدا نہیں ہوا لیکن بھگوان تجھے زندہ سلامت رکھے تو ان تینوں سے بہادر نکلا' اب میں تجھے اپنا بیٹا بنانا چاہتی ہوں' آپ نے جواب میں فرمایا' جو کچھ ہوا میں اس پر نادم اور شرمسار ہوں' اللہ آپ کو صبر عطا فرمائے' میں نے بھی اگر آپ کو ماں کہا ہے تو زندگی بھر ماں کہتا اور مانتا رہوں گا۔ یہ میرا وعدہ ہے' بڑی بی نے کہا اس طرح نہیں بیٹا اپنی ماں کے پاس رہنا ہے' اگر تو نے جو کچھ کہا' دل سے کہا ہے تو پھر اس کو عملاً ثابت کر' بڑی بی نے کہا' تو میرے ساتھ میری بستی میرے گھر چل' وہاں چند دن میرے ساتھ رہ تب سمجھوں گی تو میرا بیٹا ہے' آپ نے فرمایا' مجھے آپ کے ساتھ چلنے میں کوئی اعتراض نہیں لیکن آپ ہندو ہیں اور میں مسلمان' آپ کے دھرم والے اس پر اعتراض نہیں کریں گے' بڑی بی نے کہا' دھرم والے کیا کہیں گے جو کہیں گے کہتے رہیں وہ زیادہ کچھ کہیں گے تو میں مسلمان ہو جاؤں گی' اگر تو چند دن بھی میرے ساتھ رہ جائے گا تو میں اپنے تینوں بیٹوں کا غم دور کر سکوں گی۔ آپ نے فرمایا' اگر یہ بات ہے تو میں آپ کے ساتھ آپ کی بستی میں چلوں گا' اور چند دن آپ کے ساتھ ضرور رہوں گا اس کے بعد آپ نے اپنے خادم کو حکم دیا میرے گھوڑے پر زین کس دے' میں ماں کے ساتھ ان کے گھر جا رہا ہوں۔

سید حسین کو جب ان باتوں کا علم ہوا تو انھوں نے آپ کو الگ بُلا کر سمجھایا' آپ تو عقلمند آدمی ہیں یہ کیا کر رہے ہیں' آپ نے جواب دیا سید حسین میں ماں کے ساتھ اس کی بستی جا رہا ہوں دل سے نکلنے والی آواز دل میں اُتر جاتی ہے' ماں کے لفظوں میں اور ماں کی آواز میں درد اور سوز پایا جاتا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ میرے ساتھ دھوکا نہیں کیا جائے گا' سید حسین نے کہا میں آپ کو نہیں جانے دوں گا اور سب آپ کے گھوڑے کے چاروں طرف آ گئے لیٹ گئے بڑی بی نے ان سب سے کہا' آخر تم لوگ ایسا کیوں کر رہے ہو کیا تم یہ سمجھتے ہو کہ ایک ماں اپنے بیٹے کو دھوکا دے گی' کیا میں اپنے منہ بولے بیٹے کو دھوکا دوں گی' بھگوان کے لئے ایسا نہ سوچو' آپ کو بڑی بی پر بہت رحم آیا' آپ نے فرمایا' ماں اس وقت تو آپ چلی جائیں' یہ لوگ مجھے یہاں سے نہیں جانے دیں گے لیکن میں آپ کا بیٹا آپ سے وعدہ کرتا ہوں کہ میں بہت جلد آپ کے پاس پہنچ جاؤں گا' بس آپ اپنا پتہ سمجھا دیں مجھے' بڑی بی کو بہت مایوسی ہو رہی تھی بولیں' پتہ تو میں سمجھا دوں گی مگر میرا خیال ہے اگر تم میرے ساتھ نہ چل سکے تو پھر کبھی نہ آ سکو گے' آپ نے جواب دیا یہ بات نہیں ہے میں جو وعدہ کر رہا ہوں اسے پورا کروں گا' بڑی بی نے انھیں اپنا پتہ سمجھا دیا اور چلی گئیں۔

بڑی بی کے جاتے ہی لوگوں نے انھیں سمجھانا شروع کر دیا لیکن آپ پر ان کا کوئی اثر نہ ہوا آپ موقع کی تلاش میں رہے آپ ہر ایک سے یہی کہتے کہ مجھے دھوکا نہیں دیا جائے گا' مجھے کچھ نہیں ہو گا۔

آخر ایک دن موقع پا کر آپ چلے گئے آپ اسی بستی میں داخل ہوئے اور پوچھتے پوچھتے وہاں پہنچ گئے یہ خالص ہندوؤں کی بستی تھی' آپ کو وہاں کے ہندو بہت غور اور حیرت سے دیکھتے' آپ نے بڑی بی کے در پر دستک دی' دروازہ کھلا تو ٹھاکرائن نے اپنے سامنے جو کچھ دیکھا یہ کچھ دیر تک اس پر یقین ہی نہیں آیا حیرت سے پوچھا تو یہ تم ہو' تم آ گئے' میں کس طرح یقین کروں آپ نے گھوڑے کو باہر ایک درخت کے تنے سے باندھ دیا اور خود اندر چلے گئے' بڑی بی نے آپ کے لئے صاف ستھرا بستر ا بچھایا' یہ مکان کیا اچھا خاصا محل تھا' آپ نے پوچھا کیا اس پورے محل میں آپ اکیلی رہتی ہیں' بڑی بی نے جواب دیا نہیں تو! نوکر چاکر بھی ہیں' کیوں یہ سوال کیا تم نے' آپ نے کہا اس لئے کہ دستک دیتے ہی آپ باہر نکل آئیں حالانکہ اس محل میں گھنٹوں دستک دینے کے بعد بھی جواب کا ملنا آسان بات نہیں ہے' ماں اگر در پر دربان موجود ہو تو کوئی مشکل نہیں' بڑی بی نے دروازے کے پاس ہی ایک بستر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا' یہ میرا بستر ہے اور یہ اس دن سے یہیں بچھا ہوا ہے جس دن سے تم سے مل کر یہاں آئی ہوں اور اس دن تک بچھا رہتا جب تک تم آ نہ جاتے' میں اپنا بستر یہاں لگا کر تمھارا انتظار کر رہی تھی' آپ کے دل پر ان باتوں کا بڑا اثر ہوا' بڑی بی نے آپ کی خاطر مدارات میں کوئی کسر نہیں چھوڑی۔

آس پاس کے ہندوؤں نے اس پر اعتراض کیا اور ٹھکرائن کو سمجھایا' ٹھکرائن بڑا اچھا موقع ہے تمھارے بیٹوں کا قاتل تمھارے قبضے میں ہے اگر تم چاہو تو ہم تمھاری مدد کر سکتے ہیں اور اس کا کام کر دیں گے' ٹھکرائن نے جواب دیا لوگو' یہ میرا بیٹا ہے' میں نے اسے اپنا بیٹا بنایا ہے بھلا کوئی ماں اپنے بیٹے کو کس طرح مار سکتی ہے' ہندوؤں نے کہا یہ مسلمان ہے اور تیرے بیٹوں کا قاتل ہے تجھ کو تیرے بیٹوں

کی روحیں ملامت کریں گی۔ ٹھکرائین نے کہا ایسا نہیں ہوگا میرے بیٹے بہادر کی عزت کرتے ہیں، میرے بیٹوں کی روحیں مجھے ملامت نہیں کریں گی کیوں کہ وہ خود بھی یہ پسند نہیں کریں گے کہ اُن کی ماں کی گود اپنے بیٹوں کی موت سے خالی رہے، میری گود اب بھی بھری ہوئی ہے ٹھکرائین کا بھتیجا کہنے لگا، آپ ہندو ہیں اور یہ مسلمان، ایک ملچھ کو اپنے گھر میں رکھ کر خود کو پورے گھر کو بھرشٹ کر ڈالا اب آپ برادری اور ہندو جاتی میں کس طرح آئیں جائیں گی، ٹھکرائین بہت جذباتی ہو رہی تھی، بولیں میں نے کہہ دیا کہ میں اپنے تینوں بیٹوں کو کھو دینے کے بعد اسے نہیں کھو سکتی، اگر میرے برادری اور ہندو جاتی مجھے پسند نہیں کرتی تو مجھے بھی ان کی کوئی پروا نہیں۔

آپ ٹھکرائین کے پاس کئی دن رہے دوسری طرف سید حسین اور ان کے ساتھی آپ کے لئے بہت پریشان تھے، سید حسین اپنی فوج لے کر اس بستی کے پاس پہنچ گئے اور اسے محاصرے میں لے کر اعلان کیا، بستی والو تمھاری بستی میں ٹھکرائین کے گھر میرے دوست وجیہہ الدین آئے ہوئے تھے، وہ ابھی تک واپس نہیں آئے ہیں میں انھیں لینے آیا ہوں، اگر وہ مجھے نہیں ملے تو میں یہاں کی اینٹ سے اینٹ بجادوں گا؟

اس اعلان نے پوری بستی میں کھلبلی مچادی، آپ ٹھکرائین کے ساتھ بستی کے باہر آئے اور سید حسین سے کہا، سید حسین تم کیسے ناسمجھ انسان ہو، کیا میں نے تم سے یہ نہیں کہہ دیا تھا کہ ٹھکرائین میری ماں ہے اور میری ماں میرے ساتھ دھوکا نہیں کرے گی، میں اپنی ماں کے ساتھ خیریت سے رہ رہا ہوں، سید حسین نے کہا، شیخ آپ کا بیٹا رحیم الدین بہت پریشان ہے۔

آپ نے ٹھکرائین سے اجازت لی اور سید حسین کے ساتھ چھاؤنی میں چلے گئے آپ کئی دن بعد ٹھکرائین کے پاس دوبارہ گئے اور اس بار اپنے بیٹے رحیم الدین کو بھی لیتے گئے، ٹھکرائین نے رحیم الدین کو اپنا پوتا سمجھا اور انھیں بڑی محبت دی۔

(بقیہ آئندہ)

# حرکات قمر

## قمر در حمل

جب قمر برج حمل میں ہو تو بادشاہوں، حکماء سے ملاقات کے لئے موزوں ہے۔ نیا لباس پہننا، زیور بنوانا، حمام جانا، شکار کرنا، قصد و حجامت کرنا، سفر کرنا، گھوڑے خریدنا، ناخن اتارنا، دعوت و مہمانی کرنا بہتر ہے۔ تخت نشینی، بچے کو اسکول بھیجنا، مکان منتقل کرنا میانہ ہے اور طلب حاجت کرنا، عورت کے پاس جانا، بچہ کو دودھ چھڑانا، عہد و پیمان کرنا، اجناس خریدنا، شرکت کرنا، عمارت کی بنیاد رکھنا، دوا کھانا، سنت کرنا اور زراعت کے لئے نحس ہے۔

## قمر در ثور

جلوس تخت و سلطنت بیعت کرنا۔ طلبِ حاجت، جلیل القدر لوگوں اور خواتین باعظمت اور معشوقانِ صاحب حسن و جمال سے ملنا، مہمانی جانا، بچے کا دودھ چھڑانا، بچے کو اسکول بھیجنا، عہد و پیمان کرنا۔ درخت لگانا۔ زراعت کرنا، ناخن اتارنا۔ مکان تبدیل کرنا بہتر ہے۔ زیور بنوانا۔ نیا جامہ کاٹنا۔ خرید اجناس کے لئے میانہ ہے۔ سرتراشی، حمام کرنا، کاموں کی ابتداء شرکت کرنے، بنیاد رکھنے، فصد کھولنے دوا کھانے اور سفر کرنے کے لئے نحس ہے۔

## قمر در جوزا

نیا کپڑا کاٹنا، نیا لباس پہننا، شادی کرنا، دلہن کو دیکھنا، سرتراشی، بچے کو مکتب بٹھانا، شکار کو جانا، شراکت کرنا۔ جائیداد خریدنا، سیر و سیاحت کے لئے جانا، نقل مکانی کرنا بہت خوب ہے اور بیعت کرنا، حکماء فضلاء اور علماء سے ملاقات کرنا، مہمانی جانا، لڑکے کا دودھ چھڑانا، عہد و پیمان کرنا، شہر جانا بہتر ہے۔ زراعت کرنا میانہ ہے۔ تخت نشینی بنیاد عمارت اور ناخن اتارنے کے لئے بد ہے۔

## قمر در سرطان

حکام سے ملنا، سرتراشی، ختنہ کرنا، بچے کا دودھ چھڑانا، قصد کرنا، سفر کرنا، ناخن اتارنا بہت خوب ہے۔ دیدار محبوباں نیا جامع قطع کرنے، نیا لباس پہننے اجناس خریدنے کے لئے میانہ ہے۔ تخت نشینی، بیعت کرنے، طلب حاجت کرنے، شکار کھیلنے، شہر جانے، بنیاد عمارت رکھنے کے لئے نحس ہے۔

## قمر در اسد

بیعت کرنا، طلب حاجت کرنا، حکام سے ملنا، نئی سواری کرنا، نکاح کرنا، ختنہ کرنا، شکار کھیلنا، عہد و پیمان کرنا، گھر میں داخل ہونا، خرید املاک، ناخن اتارنے اور نقل مکانی کے لئے بہت خوب ہے۔ سرتراشی، بچے کو اسکول میں بٹھانا، دودھ چھڑانا، درخت لگانا میانہ ہے اور مہمانی جانے، نیا کپڑا پہننے، ابتدائے کار، خرید اجناس، دوا کھانا، زراعت کرنا اور سفر جانے کے لئے بد ہے۔

## قمر در سنبلہ

بیعت کرنا، سواری کرنا، نیا لباس کاٹنا اور پہننا، ختنہ کرنا، بچے کا دودھ چھڑانا، شرکت کرنا، شکار کرنا، عہد و پیمان کرنا، اجناس خریدنا، گھر جانے، بنیاد عمارت رکھنے، املاک و مکان خریدنے، درخت لگانے، زراعت کرنے کے لئے مبارک ہے اور طلب حاجت، حکماء علماء سے ملاقات کرنا، مہمانی جانا، سرتراشی، ابتدا کار کرنا، دوا کھانا، ناخن اتارنا، نقل مکانی کرنا، میانہ ہے۔ یعنی نہ نیک نہ بد، نکاح

کرنے اور فصد کھولنے کے لئے بد ہے۔

## قمر در میزان

مہمانی جانا، نیا جامہ پہننا، نیا لباس قطع کرنا، سواری کرنا، ختنہ کرنا، سرتراشنا، شکار کرنا، ابتدائے کار کرنا، خرید اجناس، دوا کھانا، جائیداد خریدنا، سفر کرنا، ناخن اتارنا نیک ہے اور بیعت کرنا، کھیتی باڑی کرنا، نکاح کرنا، بچے کے مکتب بھیجنا، بنیاد عمارت، فصد کھولنا، درخت لگانا میانہ ہے اور عہد و پیمان کرنا، شرکت کرنا، شہر میں داخل ہونا، نقل مکانی کے لئے بد ہے۔

## قمر در عقرب

دوا کھانا میانہ ہے۔ ناخن اتارنا نیک ہے۔ سر منڈوانا عہد و پیمان کرنا، زراعت کرنا، سفر کو جانا، نیا کپڑا خریدنا زیور خریدنا نحس ہے۔ نیا کام شروع نہ کرنا چاہئے۔

## قمر در قوس

بیعت کرنا، حاجت چاہنا، دوا کھانا، حکام سے ملنا، زیور بنوانا، نیا جامہ پہننا یا تیار کرنا، نکاح کرنا، سرتراشنا، شکار کرنا، ختنہ کرنا، بچہ کا دودھ چھڑانا، بچے کو اسکول بھیجنا، اجناس خریدنا، فصد لینا، سواری خریدنا اور نقل مکانی کے لئے بہتر ہے۔ مہمانی جانا، سواری کرنا، ابتدائے کار، شرکت کرنا، بنیاد عمارت، املاک خریدنا سفر جانا، ناخون اتارنا، میانہ ہے۔ دوا کرنے زراعت کرنے اور درخت لگانے کے لئے نحس ہے۔

## قمر در جدی

ختنہ کرنا، فرزند کو اسکول بھیجنا، ابتدائے کار کرنا، سواری خریدنا، درخت لگانا، زراعت کرنا نیک ہے۔ دیدار حکام، نیا لباس پہننا، کپڑا کاٹنا، اجناس خریدنا، نئے گھر میں داخل ہونا، املاک خریدنا، میانہ ہے اور مہمانی جانا، سواری کرنے نکاح کرنے، سرتراشنے، شکار جانے، عہد و پیمان کرنے بنیاد رکھنے، دوا کھانے، سفر کرنے کے لئے بد ہے۔

## قمر در دلو

ختنہ کرنا، عہد و پیمان کرنا، اجناس خریدنا، شہر میں داخل ہونا، بنیاد عمارت رکھنا، خرید املاک، درخت لگانا، زراعت کرنا، ناخن اتارنا بہتر ہے۔ بیعت کرنا، حاجت طلب کرنا، سرتراشنا، بچے کا دودھ چھڑانا، سواری خریدنا، نقل مکانی میانہ ہے۔ حکام سے ملنے، مہمانی جانے نیا لباس پہننے، شکار کرنے، ابتدائے کار کرنا، اجناس خریدنا دوا کھانا، سفر کرنا بد ہے۔

## قمر در حوت

بیعت کرنا، حاجت چاہنا، حکام سے ملنا، جشن عیش وعشرت کرنا، مہمانی جانا، نیا لباس پہننا، سرتراشنا، عہدو پیمان کرنا، اجناس خریدنا، دوا کھانا، درخت لگانا، تحویل مکان کے لئے بہتر ہے۔ سواری کرنا، ختنہ کرنا، گھر میں داخل ہونا میانہ ہے۔

# بدیع الاسماء

## اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ

یہ دونوں اسماءالٰہی بہت بزرگ ہیں۔ اس کا ذکر اس شخص کے لئے ضروری ہے جس کی لوگ قدرومنزلت نہ کرتے ہوں۔ نہ وہ لوگوں میں مشہور ہو۔ نہ لوگ اس سے مشورہ لینا پسند کرتے ہوں۔

## اَلسَّلَامُ الْمُؤْمِنُ

اس شخص کو ان کا ذکر کرنا چاہئے۔ جس پر کسی کا رعب غالب ہو۔ ان مسافروں کے لئے بھی ضروری ہے۔ جو بادیہ پیمائی کرتے ہوں۔ ملک ملک پھرتے ہوں۔ اس کا ذکر ہر ایک خوفناک واقعہ سے سفر وحضر میں محفوظ رکھتا ہے اور ظاہری و باطنی آفت سے ذاکر امن میں رہتا ہے۔

## جَبَّارٌ شَکُوْرٌ

اس کا ذکر بڑے بڑے سرکش زبردستوں کو مسخر کر دیتا ہے۔ جن لوگوں کو مخالفوں کا سامنا ہو یا زبردست رشتہ داروں سے واسطہ پڑے کہ اس کو نقصان دینے کی کوشش کریں۔ ان کو ان اسماء کا ذکر کرنا چاہئے۔

## اَلْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ

ان تین اسماء کا ذکر ان لوگوں کو کرنا چاہئے۔ جو وسواس میں مبتلا ہوں اور ان وسواس کی وجہ سے دل میں ہر وقت نامعلوم خوف سا رہتا ہو۔

## سَمِیْعٌ وَّ بَصِیْرٌ

اس کے ذکر سے فہم وعقل زیادہ ہوتی ہے اور حشمت بے اندازہ حاصل ہوتی ہے۔ قوت سامعہ اور باصرہ میں قوت وترقی ہوتی ہے۔

## اَلْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ

علم وحکمت کے حصول کے لئے اس کا ذکر کرنا چاہئے۔ خلوت سربرہنہ کر کے زمین پر قبلہ رو ہو کر پڑھنا چاہئے۔ اللہ تعالٰی اس کو حکمت عطا فرمائے گا۔

## بَاسِطُ عَلَّامُ الْغُیُوْبُ

ان کے ذکر سے نسیانی دور ہوتا ہے اور حافظہ قوی ہو جاتا ہے۔

## کَرِیْمُ وَهَّابُ

ان کے ذکر سے رزق کشادہ ہو اور تجارت میں ترقی ہو۔ ان کا ذاکر کبھی تنگی نہیں پاتا۔

## مُبْدِئُ الْمُعِیْدُ

اگر سفر پر جانے سے پہلے ان کا ذکر کرے تو صحیح وسالم سفر سے واپس آئے اور جس شخص کی کوئی چیز چوری چلی گئی ہو۔ یا گم ہوگئی ہو۔ وہ ان کا ذکر کرے تو اس کی چیز واپس آ جائے گی۔

## اَلْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ

اس کا ذکر کرنے والا ہمیشہ باتوقیر وعزت میں رہتا ہے۔ ہمت اس کی بلند رہے۔ سب لوگ اس سے محبت کریں۔ رزق اس کا وسیع ہو اور کل مقصد پورے ہوں۔

## اَلنُّوْرُ الْهِیُّ

اس کے ذاکر کے دل میں نور پیدا ہوتا ہے۔ اس کا دل اللہ پاک منور کر کے اپنے اسرار سے مطلع کرتا ہے۔ جس کی آنکھوں میں رمد یا ضعف یا کوئی نقص ہو۔ اس کو چاہئے کہ النور کا نقش بنوا کر گلے میں ڈالے۔ اور روزانہ صبح کی نماز کے بعد پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے آنکھوں پر رکھا کرے۔ تو بینائی میں قوت آئے گی۔

## اَلْغَنِیُّ الشَّکُوْرُ

جو شخص اس کا ذکر کرے۔ اللہ اس کو غنا ذاتی عنایت کر کے حمد وشکر کا الہام کرتا ہے۔ اگر بخیل مداومت کرے۔ تو اس کی بخالت سخاوت سے بدل جائے۔

## اَلْحَسِیْبُ الْوَکِیْلُ

ان دونوں اسماء کا ذکر دشمنوں سے محفوظ رکھتا ہے۔ جب کوئی ظالم کسی مظلوم پر دست ظلم دراز کرے۔ تو اس کو لازم ہے کہ سحر کے وقت ان اسماء کے اعداد کے مطابق پڑھ کر دعا مانگا کرے۔

## اَلْمُعْطِی الْمُغْیِثُ

ان اسماء کے ذکر سے رزق کا چشمہ ہمیشہ جاری رہتا ہے۔ اور دنیاوی عیش کی نہر جاری ہو جاتی ہے۔ اگر قرض دار ان کا ذکر کرے تو قرض اس کا ادا ہو۔ یہ اسماء فقر وفاقہ دور کرنے میں نہایت موثر ہے۔ رزق کشادہ ہوگا۔ کھانے پینے میں کثرت ہوگی۔ مال بڑھے گا۔

● ● ●

# نصیحت

برخوردار من! جو تم نے کھالیا فنا کر دیا' جو پہن لیا اس کو پرانا کر دیا (ان میں سے کوئی چیز تمہارے ساتھ نہ رہے گی) اور جو کام تم نے کئے ہیں وہ تمہارے سامنے آئیں گے- اللہ کے پاس پہنچنا یقینی اور پختہ ہے' دوستوں سے جدا ہو جانا اٹل بات ہے- دنیا کی ابتداء ضعف اور فتور ہے اور اس کی انتہا موت اور قبر ہے- اگر دنیا کے رہنے والوں کو بقاء ہوتا تو یہ بہت سے گھر ویران نہ ہوتے' پس اللہ سے دل لگاؤ ماسویٰ اللہ سے رخ پھیر لو اور اپنی تمام حالتوں میں اللہ کے سامنے گردن تسلیم خم کر دو' درویشوں کے طریقوں کو تواضع کے ساتھ طے کرو اور شریعت کے قدم بقدم (ان کی) خدمت میں جمے رہو اپنی نیت کو وساوس کے میل کچیل سے محفوظ رکھو اور اپنے دل کو لوگوں کی طرف مائل ہونے سے روکے رکھو' اللہ کے دروازہ سے سوکھی روٹی اور نمک ملا ہوا پانی ملے تو (خوشی سے) کھالو' دوسروں کے دروازہ سے تازہ گوشت اور شہید بھی ملے تو (ہرگز) نہ کھاؤ اپنی معاش کے لئے شریعت کے موافق حلال کمائی کا کوئی طریقہ اختیار کر لو اور اسباب معاش کے لئے حیلہ اور اہتمام اور فکر کرنا) چھوڑ دو' خبردار! درویشوں کا دل نہ توڑنا (ان کو رنج اور تکلیف دینے سے بچتے رہو' صلہ رحمی کرتے رہو' قرابت داروں کی خاطر کرو' جو تم پر ظلم کرے اسے معاف کرو' جو تمہارے مقابلے میں تکبر کرے تم اس کے سامنے تواضع کرو- وزیروں اور حاکموں کے دروازوں پر آمد و رفت نہ رکھو' درویشوں کی اور قبروں کی زیارت زیادہ کیا کرو (تاکہ دنیا سے دل سرد ہو جائے) مخلوق سے نرمی کے ساتھ گفتگو کرو اور ان کی عقل کے اندازہ سے کلام کرو (جو بات ان کی سمجھ سے باہر ہو ان کے سامنے بیان نہ کرو) اپنے اخلاق کو سنوارو' لوگوں سے اچھی طرح ملو اور جاہلوں سے کنارہ کرو' یتیموں کی حاجتیں پوری کرنے میں لگے رہو' ان کی خاطر کرو' جن غریبوں کو لوگوں نے چھوڑ دیا ہے ان کے پاس زیادہ آمد و رفت رکھو' بیواؤں کی خدمت کے لئے سبقت کرو' تم (دوسروں پر) رحم کرو خدا تم پر رحم کرے گا' اللہ کے ساتھ رہو- اللہ کو اپنے ساتھ پاؤ گے' تم تمام اقوال و افعال میں اخلاص کو اپنا ساتھی بناؤ' مخلوق کو حق تعالیٰ کا راستہ بتلانے کی کوشش کرتے رہو کرامات اور جو کام دوسرے نہ کر سکیں ان کو اپناؤ- کیونکہ اولیاء کرامات کو ایسا چھپاتے ہیں جیسا عورت حیض کو چھپاتی ہے- اللہ کے دروازہ سے لگے رہو- اپنے دل کو رسول اللہ ﷺ کی طرف متوجہ رکھو اور حضور ﷺ کی بارگاہِ عالی سے اپنے شیخ کے وسیلہ سے مدد حاصل کرو' اپنے شیخ کی خدمت میں اخلاص کے ساتھ بدون کسی غرض اور حاجت کے جمے رہو' اس کے گھر کا کام زیادہ کرو اور سامنے باتیں کم کرو' تعظیم و وقار کی نگاہ سے شیخ کو دیکھو' تحقیر و تذلیل کی نگاہ سے کبھی نہ دیکھو' دوستوں کی خیر خواہی میں لگے رہو- ان کے دلوں میں الفت پیدا کرو' لوگوں کے درمیان صلح کراتے رہو سچائی اور خلوص کے ساتھ لوگوں کو درویشوں کے دروازے پر جانے اور جماعت (صوفیہ) کا راستہ اختیار کرنے کی ترغیب دو' اپنے ارادہ اور نیت میں اخلاص کا نور پیدا کرو' اللہ سے مدد چاہو اللہ کی طرف سے جو مصیبتیں آئیں ان پر صبر کرو' اللہ سے راضی رہو اور ہر حالت میں الحمدللہ کہتے رہو' رسول اللہ ﷺ پر درود زیادہ بھیجو' اگر تمہارے نفس میں کسی وقت شہوت یا تکبر کی حرکت پیدا ہو تو اللہ کے لئے نفل روزہ رکھو کہ اس سے شہوت اور تکبر میں کمی ہو جاتی ہے- بشرطیکہ معقول مقدار میں روزے رکھے جائیں- ایک دو پر بس نہ کیا جائے- اللہ کی رسی کو مضبوطی سے پکڑے رہو' اپنے گھر میں بیٹھو بازاروں اور سیر گاہوں میں زیادہ نہ جایا کرو جس نے سیر سپاٹا چھوڑ دیا- اس نے کامیابی حاصل کر لی' مہمان کی خاطر کرو' اپنی بیوی بچوں' گھر والوں' خادموں سے ہمدردی کرو' ہر حالت میں اللہ کو یاد رکھو اور ظاہر و باطن میں اللہ تعالیٰ کے لئے اخلاص کا اہتمام کرو' آخرت کے لئے اچھے اچھے کام کرو اور دنیا کے کاموں کو بھی حسن نیت سے آخرت کے کام بنادو اور کہو اللہ پھر لوگوں کو ان کے مشغلوں میں کھیلتا ہوا چھوڑ دو یعنی تم اللہ ہی کے لئے کرو جو کچھ کرو اسی کو ہر کام میں مطلوب و مقصود سمجھو- دوسروں کی حرص نہ کرو ان کو ان کے خیال میں مست رہنے دو- یہ ہے میری نصیحت تم کو اور ہر اس شخص کو' جو میرے طریقہ پر چلے اور اپنے دوستوں کو اور تمام مسلمانوں اور اپنے چاہنے والوں کو اللہ تعالیٰ ان کی شمار بڑھائے (آمین) اور میں عظمت والے خدا سے تمام گناہوں کی خواہ پوشیدہ ہوں یا ظاہر چھوٹے ہوں یا بڑے مغفرت چاہتا ہوں اور اس کی بارگاہ میں توبہ کرتا ہوں کیونکہ وہی توبہ قبول کرنے والے بڑے مہربان ہیں-

عزیز من! مخلوق کے سردار (سیدنا رسول اللہ ﷺ) نے فرمایا ہے کہ بندہ کے دل میں جو کچھ چھپا ہوا ہوتا ہے اللہ تعالیٰ اس کو ویسا ہی لباس پہنا دیتے ہیں- اگر (اندر) بھلائی ہے تو (ظاہر میں بھی) بھلائی ہوگی اور اگر دل میں برائی ہے تو ظاہر میں بھی برائی ہوگی- (دل کا اثر ظاہر پر ضرور ہوگا)

# درود شریف

حبِ رسولؐ کا تقاضا ہے کہ ان پر درود بھیجا جائے کیونکہ وہ معبود، عبادات، جمیع نعم الواصلہ اور ہدایت الاسلام کے درمیان واسطہ ہیں۔ حدیث شریف میں آیا ہے، فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لایشکرُ اللّٰہ من لا یشکر الناس ۔یعنی جس نے آدمیوں کا شکر ادا نہیں کیا وہ اللہ تعالیٰ کا شکر ادا نہیں کر سکتا۔ لہٰذا ہمیں اس عظیم وسیلہ کی دی گئی نعمت کا شکر ادا کرنا چاہئے۔ چونکہ نعمت جاری ہے۔ اس لئے شکر جاری رہنا چاہئے اور شکر کا طریقہ یہ ہے کہ اُن پر درود شریف بکثرت بھیجا جائے۔ یہ بھی عبادت ہے۔ اور تقرب اللہ کا شغل ہے۔ اور حکم باری تعالیٰ کی تکمیل ہے۔ بقول اللہ عزوجل یاایھا الذین امنوا صلوا علیه و سلموا تسلیماً ط اس آیت مبارکہ میں اللہ تعالیٰ نے رسولؐ پر درود بھیجنے کا حکم دیا ہے اور یہ بھی فرمایا ہے۔ ان اللّٰہ و ملائکتہ یصلون علی النبی اللہ اور اس کے فرشتے نبیؐ پر درود بھیجتے ہیں۔

جب اسم مبارک آنحضرت صلعم کا کسی مجلس میں لیا جائے تو ایک بار درود بھیجنا واجب ہے۔ جس قدر زیادہ پڑھے گا اسی قدر ثواب ملے گا۔ حدیث میں آیا ہے کہ اللہ تعالیٰ ایک بار درود شریف پڑھنے والے کو دس بار رحمت کا ملہ سے سرفراز فرماتا ہے اور یہ بھی حدیث میں آیا ہے کہ جو حاجت مند بوسیلہ درود شریف کے اپنی حاجت اللہ تعالیٰ سے طلب کرے تو اللہ تعالیٰ اس کی حاجت روا کرتا ہے اور یہ بھی آیا ہے۔ کہ جو کوئی تمام وظیفے چھوڑ کر درود شریف پر اکتفا کرے۔ تو اللہ تعالیٰ جمیع مطالب دین اور دنیا کو برلائے۔

ایک بزرگ شاہ موسیٰ نامی یمن سے حضرت خواجہ اویس قرنیؒ کے مزار کی زیارت کے لئے گئے۔ وہاں فاتحہ پڑھی اور تھوڑی دیر مراقبہ میں بیٹھ گئے۔ ان کے ساتھ جو مصاحب تھے۔ جب بھوک نے غلبہ کیا۔ تو کہا کہ حضرت بھوک مارے ڈالتی ہے۔ ساتھ ہم لائے کچھ نہیں اور مزار شہر سے دور ہے تو بزرگ فرمانے لگے میں نے اپنے پیرو مرشد سے سنا تھا کہ جو کوئی اس درود شریف کو بکثرت پڑھے گا۔ اگر بھوکا ہوگا تو اللہ تعالیٰ جنگل میں بھی خوانِ نعمت غیب سے بھیجے گا۔

اُس نے عرض کیا۔ حضرت اس سے زیادہ اور کونسا جنگل ہوگا۔ آپ بھی پڑھیے اور مجھے بھی بتائیے۔ میں بھی پڑھوں۔ آپ نے فرمایا اس طرح پڑھتے جاؤ۔ اللھم صلی علی سیدنا محمدٍ سید الصابرین یہ درود شریف ہم دونوں نے ایک ہزار مرتبہ تک نہ پڑھا تھا کہ ایک بزرگ سفید ریش بالباس فاخرہ مع ایک خادم حبشی کے نظر آئے۔ دیکھا کہ حبشی کے سر پر کھانے کا خوان ہے۔ جب مزار کے قریب آئے تو السلام علیکم کہا اور کھانا آگے رکھ دیا۔ اور کہا تم تین روز یہاں رہو برابر کھانا تمہارے واسطے آتا رہے گا۔ اور ہم نے بھی تین روز تک درود شریف پڑھنا نہ چھوڑا۔ جب تیسرا روز ہوا اور کھانا ہمارے لئے آیا تو بعد فراغت کھانے کے ان بزرگ نے کہا کہ کل فجر چلے جانا۔ اتنا کہہ کر وہیں غائب ہو گئے نہیں معلوم کہ زمین میں سما گئے یا آسمان پر چلے گئے۔

(قسط۲)

# ہلاکت امت

## جو پہلے کہا گیا تھا- اب وہی ہورہا ہے

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان کیا یہ بھی ہونے والا ہے؟ حضور ﷺ نے فرمایا ''خدا کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے اے سلمان اس وقت دم دار ستارہ ظاہر ہوگا اور ٹوپیاں کثرت سے پہنی جائیں گی اور عمامے دور کر دیئے جائیں گے اور جاہل جلسوں میں تقریر کریں گے اور بہت لوگ موٹا ہونے کی غرض سے جلاب لیا کریں گے اور کتاب اللہ نغموں سے پڑھی جائے گی اور قرآن باجوں میں گایا جائے گا اور روپے دے کر فیصلہ بیچا جائے گا اور پولیس کثرت سے ہوگی''۔

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان کیا یہ بھی ہونے والا ہے؟ حضور ﷺ نے فرمایا ''خدا کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے۔ اس وقت امیر لوگ تماشے اور سیر و سیاحت کے لئے حج کریں گے اور درمیانی لوگ تجارت کی غرض سے اور فقیر لوگ مانگنے کی غرض سے اور پڑھے لکھے ریا اور شہرت کی غرض حج کو جائیں گے''۔

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان کیا یہ بھی ہوگا؟ حضور ﷺ نے فرمایا ''خدا کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے۔ اس وقت لڑکوں کی طرف رغبت کی جائے گی جیسے باکرہ عورت کی طرف کی جاتی ہے اور عورتوں کی مانند لڑکوں کو بھی پیغام بھیجا جائے گا اور لڑکوں کو عورتوں کی مانند سجائے جائیں گے اور عورتیں مردوں کا لباس اور فیشن اختیار کریں گی اور مرد عورتوں کا لباس اختیار کریں گے اور مرد مرد کے ساتھ اپنی خواہشات نفسانی پوری کرے گا اور عورت عورت کے ساتھ اپنی خواہشات نفسانی پوری کریں گی اور بدکار عورتیں کثرت سے سواریوں پر سوار ہو کر نکلیں گی۔ (میری امت کی ایسی عورتوں پر خدا کی لعنت)''

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان کیا یہ بھی ہونے والا ہے؟ حضور ﷺ نے فرمایا ''خدا کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے۔ اس وقت ایسے مولوی ظاہر ہوں گے جن کی عبادت ایک دوسرے کی برائی ہوگی۔ ایسے لوگ ملکوت آسمانی میں 'نجس اور پلید' کے نام سے پکارے جائیں گے''۔

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان کیا یہ بھی ہونے والا ہے؟ حضور ﷺ نے فرمایا ''خدا کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے۔ اس وقت دین پھینک دیا جائے گا اور دنیا کو ترقی دی جائے گی اور بڑی بڑی عمارتیں بنائیں جائیں گی حدود شرعی معطل کر دیے جائیں گے اور میری سنت کو مار ڈالیں گے۔ اے سلمان اس وقت سوائے باہمی مذمت کے کچھ نہیں ہوگا اور خدا ایسے لوگوں کی مدد نہیں کرے گا''۔

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے عرض کیا ''میرے ماں باپ حضور ﷺ پر قربان وہ اس دن مسلمان ہوتے ہوئے کیوں مظفر و منصور نہیں ہوں گے؟

حضور نے فرمایا ''نیک کاموں کا حکم اور برے کاموں سے منع کرنا بھی خدا کی مدد ہے اور بہت سے لوگ خدا کی مذمت کریں گے یعنی اس کا شکوہ اور شکایت کریں گے اور یہ اس وقت ہوگا جب تقارب اسواق ہوگا'' حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا'' تقارب اسواق سے کیا مقصد ہے''؟ حضور ﷺ نے فرمایا کہ'' اس وقت ہر ایک کہے گا کہ بازار مندہ ہے' بکری کچھ نہیں ہوئی اور نہ کچھ نفع ہوا' حالانکہ اللہ ہی رازق ہے''۔

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان کیا یہ بھی ہونے والا ہے؟ حضور ﷺ نے فرمایا ''خدا کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے اس وقت آدمی اپنے ماں باپ کو ستائے گا اور اپنے دوست سے نباہے گا اور اللہ کے لئے نہیں بلکہ اپنی اغراض کی بناء پر دوستی کریں گے اور قسم دلائے بغیر قسم کھائیں گے اور طلاق پر قسم کھانے والا اے سلمان طلاق پر قسم کھانے والا فاسق ہوتا ہے''۔

### ایک اور حدیث

حضرت علی کرم اللہ وجہ فرماتے ہیں کہ عمر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ سے ساعت کے متعلق دریافت کیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا'' امام خراب و خستہ ہوں گے اور قضا و قدر کی تکذیب کریں گے اور ستاروں پر ایمان رکھیں گے اور لوگ ایسے ہوں گے جو امانت کو مال غنیمت اور زکوٰۃ کو جرمانہ سمجھیں گے اور فحش کاموں کی طرف رغبت کریں گے اور دو فاسقوں میں سے ایک فاسق شراب و طعام تیار کرے گا اور فاحشہ عورت کو لا کر کہے گا ''تو اپنی خواہش پوری کرلے' اسی طرح وہ باہم ملاقات کیا کریں گے''۔ حضور ﷺ نے فرمایا ''اس وقت میری امت ہلاک ہوجائے گی''۔

### ایک اور روایت

حضرت حذیفہ سے روایت ہے کہ حضور نے فرمایا ''اس زمانے میں لوگ دین کو دنیا کے بدلے میں بیچ دیں گے اور رشتے داروں سے قطع تعلق کریں گے۔ اپنی جان پہنچان والوں پر ظلم کریں گے۔ حافظ و قاری بدعمل ہوں گے۔ ان کے دل مردار سے زیادہ بدبودار ہوں گے۔ خدا انہیں ایسی مصیبت کے چکر میں ڈالے گا جس میں وہ ایسے

بھرائے ہوئے پھریں گے جیسے ظالم یہودی حیران و پریشان پھرتے تھے۔ سونے چاندی کے سکے بکثرت رائج ہوں گے۔ گوری عورتوں کی تلاش کی جائے گی۔ لکچرار بہت ہو جائیں گے۔ قرآن سجائے جائیں گے۔ مسجدوں میں بیل بوٹے اور نقش و نگار بنائے جائیں گے۔ بڑے بڑے ممبر بنائے جائیں گے۔ دل بگڑ جائیں گے ننگے بدن اور ننگے پاؤں رہنے والے بادشاہ ہو جائیں گے۔ غیر اللہ کی قسمیں کھائی جائیں گی۔ لوگ علم دین دین کے لئے نہیں پڑھیں گے۔ قوم کا سردار وہ ہوگا جو سب میں ذلیل ہوگا فاسقوں کی آوازیں مسجد میں گونجیں گی۔ راستوں میں شراب پی جائے گی ظلم پر فخر کریں گے۔ اس امت کے پیچھے لوگ، پہلے لوگوں پر لعنت کریں گے۔ باتیں بہت ہوں گی عمل کم، زبانی محبت ہوگی اور دل کینہ پروری سے بھرے ہوں گے اس وقت خدا انھیں ملعون کر دے گا۔ انہیں بہرا کر دے گا اور ان کی آنکھوں کو اندھا کر دے گا۔ وہ گناہ کبیرہ کو ہلکا سمجھیں گے۔ علماء تھوڑے رہ جائیں گے۔ الفاظ رٹنے والے بہت ہوں گے۔ سمجھدار کم ہوں گے عہد شکنی ہوگی۔ مرد اپنی ماں کا نافرمان اور بیوی کا تابع دار، دوست کو پاس بلائے گا اور باپ کو دور کر دے گا سرداری نسلی میراث سمجھی جائے گی۔ اس امت کے آخری لوگ اگلے لوگوں کو گالیاں دیں گے۔ آدمی کی شرافت کے خوف سے اس کی عزت کی جائے گی۔ بستیوں میں تنگ گلیاں بکثرت ہوں گی۔ منبروں پر خطبہ پڑھنے والے بکثرت ہونگے تمہارے علماء تمہارے رئیسوں کی طرف جھکیں گے اور ان کے لئے حلال کو حرام اور حرام کو حلال کر دیں گے اور رئیسوں کی خواہش نفسانی کے مطابق فتویٰ دیں گے اور تمہارے علما روپیہ بٹورنے کے لئے علم پڑھیں گے۔ تم قرآن کو سوداگری بناؤ گے اور اپنے مالوں میں سے حق اللہ نہ ادا کرو گے۔ تمہارے مال تمہارے لٹیروں کے پاس ہوں گے۔ تم رشتہ داروں سے صلہ رحمی چھوڑ دو گے۔ اپنی مجلسوں میں شراب پیو گے اور جوئے کھیلو گے۔

# اعمال مجربہ

## جمیع مقاصد کے لئے

**يَابَدِيعُ العَجَائب بالخير يابديعُ**

آٹھ سو مرتبہ بارہ روز تک پڑھنا چاہئے اگر اس کی زکات دینا ہو تو ہر شب سات ہزار بار چالیس دن تک پڑھیں۔ اس کے بعد روزانہ ایک سو پچیس بار معمول رکھے۔

## شفائے مرض کے لئے

**يَابَدِيعُ الْعَجَائِبِ بِالشِّفَاءِ يَابَدِيعُ**

روزانہ پانچ مرتبہ چالیس روز تک پڑھے تو سخت سے سخت مرض سے اللہ نجات دے۔

## امان از دشمن

اگر کسی شخص کی کسی طرح جان نہ بچتی ہو اور دشمن درپے آزاد ہوں۔ یا دشمنوں کی وجہ سے عزت و وقار کو اندیشہ ہو اور کوئی تدبیر کارگر نہ ہوتی ہو تو زوال ماہ میں (چاند کی ۱۵ تاریخ کے بعد آخر ماہ تک) دو قبروں کے درمیان بیٹھے۔ برگ آک گیارہ عدد لے کر پاس رکھ لے ایک تیز چھری سامنے رکھے اور پڑھنا شروع کرے۔ کل تعداد گیارہ سو ہے۔

**يَابَدِيعُ الْعَجَائِبِ بِالْقَهْرِ يَابَدِيعُ**

طریقہ یہ ہے کہ سو بار پڑھ کر چھری سے ایک پتہ کاٹ دے اور تصور دفع دشمن کا کرے۔ گیارہ سو کی تعداد میں گیارہ پتے کاٹ دے۔ انشاء اللہ چالیس دن میں دشمن دشمنی سے باز آ جائے گا یا بھاگ جائے گا یا مر جائے گا۔

## بدوح کی زکات کے لئے

یہ تسخیر خلائق کے لئے عمل کیا جاتا ہے۔ شب و روز میں سات ہزار بار ایک چلہ تک پڑھتے ہیں اس کے بعد ہر شب میں سات سو بار یوں پڑھتے ہیں۔ یہ بھی ایک چلہ تک کرتے ہیں۔

**يَابَدِيعُ تَبَدَّحْتُ مِنَ الْبُدُوْحِ فِي الْبُدُوْحِ بُدُوْحِكَ يَابُدُوْحُ**

## تسخیر خلائق اور بدوح کا دوسرا عمل

تسخیر خلائق کے لئے دوسرا طریقہ موکلات کے ساتھ ہے بعض بزرگوں کا یہی معمول تھا۔ خلقت کثرت سے آتی تھی اور کوئی شخص حکم ماننے سے انکار نہیں کر سکتا۔

**اَجِبْ يَاجِبْرَائِيلُ يَادَرْدَائِيلُ يَارَفْتَمَائِيلُ يَاتَنْكَافِيلُ بِحَقِّ يَابُدُوْحُ**

چالیس دن میں سوا لاکھ پورا کرے پرہیز جلالی کرے جھوٹ نہ بولے۔ حلال کھائے۔ عمل کے بعد ہر روز ایک ہزار بار پڑھا کرے۔ صرف یہی عمل ساری عمر کے لئے کافی ہے۔ حب و تسخیر میں فوری اثر دکھائے گا۔

## جادو دور ہو

اس عمل کو سات بار پڑھ کر دم کر کے مریض کو پلائے۔ سات دن ایسا کرے سحر و جادو ہر قسم کا دور ہو۔

**اُلٹ بَیْدَ پَلَٹْ جائے۔ جس کا بید اس کو کھائے۔ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَاهُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَايَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا۔ جس کا بید اس کو خَاسِرِيْنَ ط**

# ذکر و اشغال

جو لوگ دنیاوی کاروبار سے فارغ ہوں۔ بوڑھے ہوں۔ ان کیلئے ذکر کے طریقے طلب حق میں آتے ہیں۔ اور ایسے بھی نوجوان ہیں جنکے پاس اتنا وقت ہے کہ وہ ذکر کرنا چاہتے ہیں۔ ان کو جاننا چاہئے کہ مقصود ذکر سے یہی ہے کہ ذکر حضوریت قلب سے ہو۔ خواہ کوئی بھی عمل یا فعل ہوگا۔ وہی ذکر کہلائے گا۔ نماز ہو یا تلاوت قرآن یا کلمہ یا درود یا دعائیں جو قرآن و حدیث کے موافق ہیں۔ یا اور عبادتیں جن کے معنی سے مطلوب حاصل ہو۔

لیکن حصول بغیر فناء کے حاصل نہیں ہوتا۔ یعنی ذکر میں ایسا مشغول ہو کہ غیر اللہ اور خود کو مطلقاً بھول جائے اور وصل الی اللہ بغیر نفی غیر اللہ کے حاصل نہیں ہوتا۔ اس سلسلہ میں چند طریقے ہیں جس کو توفیق ہو وہی کر سکتا ہے۔

ذاکر کو چاہئے کہ وضو کرے۔ پاک صاف کپڑے پہنے اور پاک جگہ پر خلوت میں بیٹھے۔ اور فجر سے آفتاب نکلنے کے وقت تک یا عصر کے بعد سے غروب تک یا مغرب اور عشاء کے درمیان یا علی الصبح تہجد کے وقت میں سے جس وقت بھی ممکن ہو انتخاب کر لے۔ اور ذکر کرے۔

پہلے دو رکعت صفائی قلب کی نیت سے پڑھے بعد سلام اکیس مرتبہ استغفار پڑھے۔ اور تین مرتبہ درود شریف پڑھے اور چار زانو ہو کر بیٹھ جائے۔ داہنے پاؤں اور اس کے پاس کی انگلی سے بائیں پاؤں کی رگ کی ماس کو جو گھٹنے کے اندر کی طرف ہے دبائے۔ کمر سیدھی رکھے۔ اور روبقبلہ بیٹھے۔ اور دونوں ہاتھ دونوں رانوں پر رکھے اور حالت نفی انگلیاں اٹھائے تاکہ اس سے فنائے غیر کی طرف اشارہ ہو۔ اور موضع اثبات میں پھر رکھے کہ اس سے مطلوب حقیقی کی موجودیت کا اشارہ ہے۔ دل کو مطمئن اور حاضر رکھے۔ اور ذکر عزت اور حرمت اور ہیبت کے ساتھ شروع کرے۔ اچھی طرح اچھی صورت پر خلوص نیت کے ساتھ اعوذ بسم اللہ پڑھ کر شروع کرے۔ اول تین مرتبہ کلمہ طیب اور ایک مرتبہ کلمہ شہادت پڑھے۔ اس کے بعد بائیں گھٹنے کی طرف اتنا سر جھکا کہ گھٹنے کے قریب پہنچ جائے اور وہاں سے لا الہ کو شروع کر کے داہنے مونڈھے تک سر کو لائے۔ اور سانس اتنا بڑھائے کہ تینوں ضربیں ایک ہی دم میں لگائے۔ اور سر اور کمر دونوں برابر رہیں اور سر کو پشت کی طرف تھوڑا سا جھکا کر خیال کرے کہ میں نے ماسوا اللہ کو پس پشت ڈال دیا اور سانس توڑ کر لفظ الا اللہ کو پستان سے دو انگل نیچے بہت زور سے دل پر ضرب لگائے اور تصور کرے کہ میں عشق اور ورد الٰہی کو دل میں لے آیا۔ اور حالت نفی میں آنکھیں کھلی ہوئی اور اثبات میں بند رکھے۔ اور نفی اور اثبات کو فکر اور ملاحظہ اور واسطے کے ساتھ اسی طریق پر دو سو مرتبہ کہے۔ اس کو چار ضربی کہتے ہیں اور ہر دہائی پر محمد رسول اللہ ضرور کہے۔ اس کے بعد تین مرتبہ پورا کلمہ پڑھے۔

مگر متبدی کو چاہئے کہ کلمہ الہ میں لفظ لا معبود اور متوسط لامقصود اور منتہی لاموجود کہے۔ اور ہمہ اوسط کا ملاحظہ کرے۔ بعدہ لحہ دو لحہ مراقب ہو کر تصور کرے۔ کہ فیضان الٰہی عرش سے مومن کے سینہ میں آتے ہیں لیکن جاننا چاہئے کہ بائیں گھٹنے میں خطرہ شیطانی اور داہنے میں خطرہ نفسانی اور داہنے میں خطرہ ملکی اور دل میں خطرہ رحمانی کی جگہ ہے۔ پس بائیں گھٹنے پر کلمہ لا الہ سے خطرہ نفسانی کی نفی کرے۔ یعنی جس وقت لا الہ کہے۔ مطلوب کے سوا سب سے اپنے تصور کو پاک کرے۔ اور جب تک داہنے گھٹنے تک پہنچے خطرہ نفسانی کی نفی کا اور جب تک مونڈھے تک پہنچے۔ خطرہ ملکی کی نفی کا تصور کرے اور الا اللہ سے خطرہ رحمانی کا اثبات کرے۔

جاننا چاہئے کہ ہر خرہ کے جداگانہ نفی کرنے سے ایک تفرقہ باطنی پیدا ہوتا ہے۔ اور مقصود کلی طالب کا حضوری اور جمعیت ہو تو مرشد کو چاہئے کہ نفی کلی تلقین فرمائے۔ تاہم تمام خطرے ایک ہی دفعہ دور ہو جائیں۔ چنانچہ متاخرین نے بھی یہی طریقہ اختیار کیا ہے۔

یعنی کلمہ لا کر بہت شدت اور قوت کے ساتھ دل سے کھینچ کر الہ کو داہنے مونڈھے تک پہنچا کر سر کو پشت کی طرف تھوڑا سا جھکا کر تصور کرے کہ میں نے ماسوا مطلوب کے دل سے نکال کر پس پشت ڈال دیا پھر الا اللہ کی نہایت زور سے دل پر ضرب لگائے۔ اور جو ملاحظات ذکر نفی اثبات میں پہلے بیان کئے ہیں یہاں بھی ملحوظ خاطر رکھے۔

اسے اس طرح بھی سمجھ لیں۔ کلمہ کی تکرار دس بار یا جتنا زاید ہو سکے کریں۔ اس طرح پر کہ ناف کے نیچے سے لا کر مد دراز سے شروع کریں۔ اور ہمزۂ الہ کو حلق کے اندر سے نکالے۔ اور داہنی طرف پھر کر ذرا سا توقف باطلہ کی نفی کی نیت سے کر کے (جیسا کہ مال۔ عزت۔ عورت۔ اولا د روپیہ۔ تعریف اور برائی وغیرہ) اس کے بعد الاّ اللہ کی ضرب دل پر لگائے اور الا کی ہمزہ کو حلق کے اندر سے ظاہر کرے۔ اور اللہ کو ہلکا سا کھینچ کر کہے۔ اور اثبات میں اس ذات کا تصور کرے جو تمام کمالات میں جامع ہے۔

اگر تصور میسر نہ ہوا تو ذکر کو ترک نہ کرے انشاء اللہ تعالیٰ ذکر کی پابندی سے کلمہ کے معنی دل میں جم جائیں گے۔

جب دس بار کلمہ کہہ چکے تو گیارہویں دفعہ محمد رسول اللہ کہنا چاہئے۔ جس قدر ہو سکے۔ اس کو کرنا چاہئے۔

# علم الاعداد

## یہ سال کیسا گزرے گا

علم الاعداد ایک بہت وسیع مضمون ہے۔ ہم اس پر برسوں لکھتے رہے ہیں اور کتابیں بھی شائع کر چکے ہیں۔ اس علم میں مہارت اسی وقت حاصل ہوسکتی ہے جب آپ اپنا پورا وقت اور توجہ اس مضمون کو دیں۔ لیکن آج کی مصروف زندگی میں کسی کے پاس بھی زیادہ وقت نہیں ہوتا۔ لیکن اکثر لوگ ایسی بنیادی معلومات حاصل کر کے ہی مطمئن ہو جاتے ہیں جو انہیں کامیابی اور خوشیوں کے حصول میں مدد دے سکیں۔

لہذا ہم بھی یہاں علم الاعداد کی شارٹ کٹ تیکنیک دے رہے ہیں جو صحیح رہنمائی کرے گی مگر بہت سادہ اور آسان ہوگی۔ آپ یہ سمجھ لیں کہ یہ راستوں کی رہنمائی کرنے والا ایک نقشہ ہے جس میں سے چھوٹے چھوٹے اور غیر اہم مقامات کو حذف کردیا گیا ہے اور صرف اہم راستوں کی نشاندہی کی گئی ہے اور یہ رہنمائی ایک اوسط درجے کے مسافروں کے لئے منزل تک پہنچنے کے لئے بہت کافی ہے۔

یہ تیکنیک آپ کو یہ بتائے گی کہ کس قسم کے حالات آپ کو درپیش ہوں گے اور ان حالات میں روزمرہ کے مسائل سے کس طرح نبرد آزما ہونا ہے۔ اس رہنمائی کے نتیجے میں آپ کے لئے زندگی کچھ آسان ہوجائے گی۔ کئی مشکلات کا مقابلہ کرنا بھی آسان ہوجائے گا۔

اس سلسلے میں دو قسم کی معلومات کی ضرورت ہوگی جو اعداد کے اس سادہ نظام کی بنیاد ہیں۔

۱ - موجودہ سال کا عدد

۲ - آپ کی تاریخ پیدائش اور ماہ پیدائش (سال کی ضرورت نہیں)

ان دونوں کی مدد سے آپ کسی بھی دن مہینے یا سال کی قدر کا تعین کرسکیں گے۔ اسی قدر کی مدد سے اہم فیصلے کرسکیں گے اور اہم قدم اٹھاسکیں گے۔

سب سے پہلے ہم کو اس سال کا عدد لینا ہوگا جس سال آپ کو رہنمائی کی ضرورت ہے۔ اپنی مثال میں ہم ۲۰۱۹ کا سال لیں گے۔

عدد ۲۰ موجودہ صدی کا عدد ہے۔ ۲۰ کو جمع کیا تو ۲ آیا۔ صفر کی کوئی اہمیت نہیں ہوتی۔ لہذا اس صدی کا عدد ۲ ہوا۔ یہ عدد اس صدی کی روح ہے۔ یہ عدد رہنمائی کرنے والوں اور موجدوں سے متعلق ہے۔ لہذا اس صدی میں بے شمار موجد ہوں گے۔ نئے خیالات و نظریات ذہنی اور روحانی افق پر نمودار ہوں گے۔ یہ نظریات عوام الناس کے لئے بھی قابل قبول ہوں گے۔

موجودہ صدی کے اختتام تک یعنی ۲۰۰۰ء سال تک ایک نئی تہذیب پیدا ہوچکی ہوگی۔ ایک اہم جنگ لڑی جائے گی اور پوری دنیا میں نئے نظریات کو فروغ ہوگا۔

مختصر یہ کہ موجودہ صدی کا عدد ۲ ہے۔ اس کے بعد ہم سال کی طرف آتے ہیں۔ موجودہ سال یعنی ۲۰ کو جمع کیا تو ۲ آیا۔ ۱۹ کو جمع کیا تو ایک آیا۔ سال کے عدد میں صدی کا عدد شامل کیا تو عدد ۳ آیا۔ اس طرح ۲۰۱۹ کا عدد ۳ ہوا۔

سال کا عدد حاصل کرنے کے بعد اب آپ کی پیدائش کی تاریخ اور ماہ پیدائش کا عدد حاصل کرنا ہے۔ فرض کریں کہ آپ ۱۵ مئی کو پیدا ہوئے ہیں۔ مئی سال کا پانچواں مہینہ ہے۔ لہذا اس کا عدد ۵ ہے۔ تاریخ پیدائش ۱۵ ہے۔ ۱۵ کو جمع کیا تو ۶ حاصل ہوا۔ اب ماہ پیدائش ۵ اور تاریخ پیدائش ۱۵ کو جمع کیا تو ۲۰ آیا ۲ اور صفر کو مزید جمع کیا تو عدد ۲ حاصل ہوا۔ اس طرح آپ کی تاریخ پیدائش کا عدد ۲ ہے۔

اب تاریخ پیدائش کے عدد ۲ اور سال ۲۰۱۹ء کے عدد ۳ کو جمع کیا تو ۵ آیا۔ اس طرح ۲۰۱۹ء میں آپ کا ذاتی عدد "۵" ہے اور یہی عدد اس سال آپ کی رہنمائی کرے گا۔

مہینوں کے اعداد وہی ہوں گے۔ جو ان کی ترتیب ہے۔ یعنی جنوری پہلا مہینہ ہے تو اس کا عدد ایک ہوگا۔ مارچ تیسرا مہینہ ہے تو اس کا عدد ۳ ہوگا۔ اکتوبر دسواں مہینہ ہے تو اس کا عدد ایک ہوگا۔ نومبر گیارہواں مہینہ ہے تو اس کا عدد ۲ ہوگا جب کہ دسمبر بارہواں مہینہ ہے تو اس کا عدد ۳ ہوگا۔ (کیونکہ ۲+۱=۳ ہوگا)۔

یاد رہے کہ یہ طریقہ اور تیکنیک صرف اسی سال کے لئے نہیں ہے بلکہ یہ طریقہ کسی بھی سال کے لئے آپ کی رہنمائی کرسکے گا۔

تاہم ہر سال آپ کا "ذاتی عدد" تبدیل ہوتا جائے گا اور تبدیل شدہ عدد ہر سال آپ کی یہ رہنمائی کرے گا کہ

۱ - اس سال آپ کو کیا کرنا ہے۔

۲ - اس سال آپ کو کیا نہیں کرنا۔

چنانچہ اپنے "ذاتی عدد" کے حصول کے لئے آپ کو دو باتوں کی ضرورت ہے ایک تو سال کا عدد نکالیں جو اعداد کو ایک دوسرے میں جمع کرنے سے حاصل ہوجائے گا۔ اس کے بعد ماہ پیدائش اور تاریخ پیدائش (سن کی ضرورت نہیں) کے اعداد کو جمع کر کے سال کے عدد میں شامل کرلیں۔ اعداد کو یہاں تک مفرد کریں کہ ۹ یا ۹ سے کم عدد بن جائے گا۔ اس طرح جو عدد حاصل ہوگا وہ کسی بھی مخصوص سال میں آپ کا ذاتی عدد ہوگا۔ اسی طرح آپ بین الاقوامی سال کا عدد بھی معلوم کرسکتے ہیں یا اقوام کے وجود میں آنے کی تاریخ سے ان کے حالات کا جائزہ لے سکتے ہیں۔ مثال کے طور پر عدد ۶ کا تعلق تصفیے اور فیصلوں سے ہے جو کسی بھی فرد کی زندگی میں طلاق یا شادی کے متعلق ہوسکتے ہیں یا کاروباری شرکاء کے درمیان ہوسکتے ہیں۔ یا کسی بھی نوعیت کے تعلقات کے متعلق ہوسکتے ہیں۔ یہ تو فرد کی زندگی سے اس عدد کا تعلق ہوا۔ اگر کسی خاص سال میں کسی خاص ملک کا یہ ذاتی عدد ہو تو اس سال

اس ملک کو پڑوسی ملکوں یا اتحادی اقوام سے جنگ اور امن عداوت یا دوستی کے حالات پیش آئیں گے۔

ہماری زندگی میں تال اور سُر کی بے حد اہمیت ہے دل بھی ایک خاص ''لے'' سے دھڑکتا ہے اگر اس میں تبدیلی آجائے تو انسان کی زندگی کو خطرہ میں پڑجاتی ہے۔ اسی طرح ہماری قسمت میں بھی وقتاً فوقتاً اتار چڑھاؤ پیدا ہوتا رہتا ہے۔ یہ اتار چڑھاؤ نہ صرف یہ کہ انسانوں کی زندگی میں آتا ہے بلکہ اس کائنات کی ہر شے اتار چڑھاؤ سے گزرتی ہے۔

ہر شخص پر اعداد کا اثر مختلف وقتوں میں مختلف ہوتا ہے۔ بعض سال آپ کے لئے پریشانی لائیں گے جب کاروبار میں کمی آئے گی فکر و پریشانی گھیرے گی۔ صحت بھی ٹھیک نہ رہے گی۔ یعنی ایسے سالوں کو بنجر سال کہا جاسکتا ہے۔ اس کے بعد کچھ سال ایسے آتے ہیں جب کاروبار ترقی کرتا ہے۔ کیرئیر کے معاملات بہتر ہوجاتے ہیں۔ جسمانی قوتیں فروغ پاتی ہیں اور جذباتی تعلقات خوشی کا باعث بنتے ہیں۔ ایسے ہی وقتوں کے لئے یہ ''ذاتی عدد'' آپ کی رہنمائی کرتا ہے کہ کب کیا کریں اور کیا نہ کریں۔

اعداد ''علامت'' ہیں۔ یہ وقت اور قوت کی قدروں کی نمائندگی کرتے ہیں آپ کا پورا وجود اعداد سے عبارت ہے۔ یہ قدریں عارضی نہیں ہوتیں۔ دراصل ان میں تبدیلی ناممکن ہے۔ مثلاً آپ کا عدد اگر ایک ہے تو ساری زندگی یہ عدد ایک ہی رہے گا۔ اس میں کوئی تبدیلی آنا ناممکن ہے۔ یہ عدد لیڈرشپ اور رہنمائی سے متعلق ہے۔ اس عدد سے متعلقہ ان خصوصیات میں کوئی فرق پیدا ہونا بھی ناممکن ہے۔

ہم اب آپ کے ذاتی عدد کے تعلق سے عدد ایک سے ۹ تک کے اعداد کی خصوصیات کی وضاحت کریں گے۔ تاکہ آپ کو یہ علم ہوسکے کہ ''آپ کہاں کھڑے ہیں'' آپ کو کیا کرنا ہے اور کن باتوں سے بچنا ہے۔ انہیں خصوصیات کی روشنی میں آپ کو اپنی سرگرمیوں کے تعین میں کافی مدد ملے گی۔ اس کے ساتھ ہی ساتھ ہم ذاتی عدد کے منفی پہلوؤں کی نشاندہی بھی کردیں گے تاکہ ہم فیصلے کرتے وقت غلطیاں کرنے سے بچ سکیں۔ اس شمارے میں ہم آپ کے ذاتی عدد ''ایک'' کی وضاحت کریں گے۔ اگر اس سال آپ کا ذاتی عدد ایک ہے تو اسے پڑھیں اور غلطیوں سے بچیں۔

## کیا آپ کا اس سال کا ذاتی عدد ''ایک'' ہے

اگر اس سال آپ کا ذاتی عدد ایک ہے تو سمجھ لیجئے کہ یہ سفر کا آغاز ہے۔ ایسا سفر جو ۹ سال کے چکر پر مشتمل ہوگا۔ لہذا یہ ضروری ہے کہ آپ زندگی کے اس نئے دور میں سفر کا آغاز سیدھا پاؤں اٹھا کر اور سیدھی اور صحیح سمت میں اٹھا کر کریں۔

عدد ایک کا ذاتی سال نقطۂ آغاز ثابت ہوتا ہے۔ لہذا آپ کو کوئی نیا کام شروع کرنا چاہئے۔ ماضی سے تعلقات کو کم یا ختم کرکے نئے لوگوں سے تعلقات استوار کرنے چاہئیں۔ ایک ہی منٹ کے نوٹس پر جو کاروباری مواقع میسر آئیں ان سے فائدہ اٹھانے کے لئے پہلے سے تیار رہنا چاہئے۔ زیادہ سے زیادہ نئے لوگوں سے تعلقات پیدا کریں۔ خاص طور پر بارسوخ اور بااثر افراد سے تعلقات پیدا کرنے کی کوشش کریں۔ دوستوں اور ملنے جلنے والوں کے حلقے کو وسعت دینے کی بھرپور کوششیں کریں۔

سب سے بڑھ کر یہ کہ روح اور ذہن میں نئے نئے خیالات آنے چاہئیں۔ نئے خیالات و نظریات سے دور نہ بھاگیں۔ بلکہ نئے نظریات پر عمل بھی کریں کاروباری جوڑ توڑ میں تنوع اختیار کریں۔ تازہ ہوا کے جھونکوں کو آنے دیں تاکہ وہ پرانے طریقوں کو اڑا کر لے جائے اور ہر طرف تازگی پھیل سکے۔

ایک عدد کے ذاتی سال میں سفر اور نئے نئے مقامات دیکھنے کی خواہش آپ میں پیدا ہوگی۔ یہاں تک کہ اگر آپ اپنے جانے پہچانے علاقوں میں بھی جائیں گے تب بھی آپ جانی پہچانی راہوں سے نہیں جائیں گے بلکہ ایسے راستے اختیار کریں گے جن سے اس سے قبل ناواقف تھے یا جن کو اس سے قبل دیکھا نہیں تھا۔

ذاتی عدد ایک کا سال آغاز تنوع، جدت، ہمت اور بہادری کا تقاضا کرتا ہے۔ مگر ساتھ ہی ساتھ آپ کو اپنی تنقیدی فراست کو بھی استعمال کرنا چاہئے اور آپ کھرے اور کھوٹے کو پہچان کر کھرے کو کھوٹے سے الگ کردیں کیونکہ اس سال، جن لوگوں سے ملیں گے وہ اس ۹ سالہ دور میں آپ کے ساتھ رہیں گے لہذا حق و باطل کو پہنچاننے کے بعد صرف حق کو ہی ساتھ رکھیں تاکہ بعد کی مشکلات سے بچ سکیں۔ لہذا آپ کا انتخاب عقلمندانہ ہونا چاہئے۔

مزید یہ کہ اس سال جو بھی کام کرنا ہے اسے خود ذاتی طور پر انجام دیں تاکہ بیچ والوں کی غلط بیانی سے بچ سکیں۔ کسی دوسرے شخص کے سپرد کسی بھی نوعیت کا کوئی کام اس سال ہرگز نہ کریں۔ اپنے کاموں کے لئے روز گھر سے نکلیں جو چیزیں حاصل کرنا چاہتے ہیں وہ حاصل کریں جن لوگوں سے ملنا چاہتے ہیں ملیں اور جس مقصد کے لئے ملنا چاہتے ہے اس مقصد کے سلسلہ میں ''نہیں'' کا لفظ ہرگز قبول نہ کریں۔ ورنہ یاد رکھئے کہ اس سال مقاصد کے حصول کے لئے کوشش نہ کرنا بعد میں زبردست پچھتاوے کا سبب بنے گا۔ لیکن ہر معاملے میں آپ کے اقدامات اور کوششیں ''مثبت'' ہونی چاہئیں۔ مگر اس کے ساتھ ہی۔ اس سال آپ کی لغت میں ''شکست'' کا لفظ نہیں ہونا چاہئے۔

## ذاتی عدد ''ایک کے سال کے منفی پہلو

ہمیشہ یہ دیکھنے میں آیا ہے کہ اگر کسی کام کا آغاز بڑے جوش وخروش سے کیا جائے تو رکاوٹوں کو دیکھتے ہی جوش ٹھنڈا پڑ جاتا ہے اور ساری دلچسپی ختم ہوجاتی ہے۔ لہذا آپ کو یہ ہدایت کی جاتی ہے کہ کسی بھی کام کے آغاز سے قبل اس کے تمام پہلوؤں پر غور کرلیں۔ ساری تیاری مکمل کرنے کے بعد کام کا

آغاز کریں تا کہ رکاوٹیں بھی آپ کو مقصد سے ہٹا نہ سکیں۔ ذرا ذرا سی بات پر پوری توجہ دیں۔ لاپرواہی سے ہرگز وعدے نہ کریں ورنہ انہیں پورا نہ کرسکیں گے۔ کیونکہ اس سال آپ لاپرواہی کے انداز میں اور بڑے زعم کے ساتھ وعدے کریں گے۔ نیز زیادہ دباؤ اور کام کا بوجھ ڈالنے والے طریقوں سے آپ بے زار ہوجائیں گے۔ منصوبوں کے سلسلہ میں آپ مبالغہ آرائی سے کام لیں گے۔ اس کے علاوہ ضرورت سے زیادہ خوش امید ہوں گے۔ ان تمام باتوں سے بچنا آپ کے لئے بے حد ضروری ہے۔

اس سال آپ کو اکڑ باز ا اور دھمکانے والے لوگوں سے بھی ملنے کا موقع ملے گا۔ انہیں اپنے آپ پر ہرگز مسلط نہ ہونے دیں اور نہ ان کی دھمکیوں سے مرعوب ہوں۔ بلکہ ایسا موقع ہی نہ آنے دیں کہ ایسے لوگ آپ کے قریب آسکیں اور آپ کو دھمکا سکیں۔ جب کسی موقع پر فوری فیصلے کی ضرورت ہو تو فوری فیصلے سے گریز کریں بلکہ فیصلے سے قبل تمام حقائق پر اچھی طرح غور کرلیں۔ یاد رکھئے کہ یہ سال اپنی ذات کے متعلق خوش فہمی کے ساتھ ہی ساتھ شکوک وشبہات بھی لائے گا۔ گستاخی اور تکبر بھی پیدا ہوگا۔ لہذا ان تمام منفی پہلوؤں سے بچنا ضروری ہے۔

اس سال آپ دھمکیوں سے کام لیں گے اور غرور یا جوش سے مشتعل ہوکر کام کریں گے اور موقع کے لحاظ سے چالیں چلیں گے۔ مگر یاد رکھئے کہ یہی باتیں آپ کو ناکامی تک لے جائیں گی۔ لہذا ان سے بچیں۔

## ذاتی عدد ''ایک'' کے سال کیلئے حکیمانہ اقوال

ضبط نفس سے کام لیں۔ قوت ارادی کو مضبوط بنائیں اور جب آپ کو یقین ہو کہ آپ حق پر ہیں تو اس وقت اپنی بات پر سختی سے اڑ جائیں۔

﴿بقیہ آئندہ﴾

# علمِ نجوم اور طِب

سائنس اور علم نجوم کو ایک دوسرے سے علیحدہ ہوئے تقریباً تین سو سال کا عرصہ گزر رہا ہے تا ہم گزشتہ چند سالوں میں کچھ سائنس دان جو اگرچہ علم نجوم کو ماننے سے انکار کرتے ہیں۔ مگر یہ بات تسلیم کرتے ہیں کہ علم نجوم کے بنیادی نظریات کو رد نہیں کیا جاسکتا۔

جبکہ کچھ سائنس دانوں کا خیال ہے کہ تاریخ اپنے آپ کو نہیں دہرائے گی۔ کیونکہ اس نظریئے یا خیال کا تعلق بھی علم نجوم سے ہے۔ اس لئے اسکا واقع ہونا مشکوک ہے۔

بالکل اسی طرح ایک زمانہ تھا جب گیلیلیو نے کپلو کے اس نظریئے کو رد کردیا تھا کہ چاند ہی دراصل سمندری مدوجزر کا باعث ہے اور کچھ سائنس دانوں نے نیوٹن کے نظریہء کشش ثقل کو ماننے سے انکار کردیا تھا مگر آج وقت نے ان نظرات کو صحیح ثابت کردکھایا ہے۔

موجودہ دور میں جبکہ علم نجوم اور علم طب میں جو روایتی تعلق آج سے تین سو سال قبل موجود تھا اس کا جائزہ لینے کے لئے یہ نہایت موزوں وقت ہے۔

علم نجوم اور طب کی علیحدگی کے عمل کا آغاز سولہویں صدی میں ہوا تھا۔

جب علم ہیت سائنسی علوم کا رہنما بنا بالکل اسی طرح جس طرح آج کے دور میں طبعیات تمام سائنسی علوم میں سب سے آگے اور سب کی رہنما ہے۔ علم طب میں آج زیادہ سائنٹیفک طریقے استعمال کئے جارہے ہیں۔ مگر علم نجوم سے اس کے تعلق سے کوئی انکار نہیں کرسکتا۔

ان دونوں علوم کی علیحدگی کا عمل ٹیلیسکوپ اور مائکروسکوپ کی ایجاد سے مزید بہتر ہوگیا تھا۔ اس زمانے میں ماہرین نجوم ٹیلی سکوپ سے خاص بغض رکھتے ہیں۔ ٹیلی سکوپ کے بجائے خالی آنکھ سے آسمان کو دیکھنا پسند کرتے تھے۔ اور کائنات کی اکائی اور ہم آہنگی پر یقین رکھتے ہیں جبکہ دوسری جانب طبیب نہایت خوشی سے مائکروسکوپ استعمال کرتے تھے اور انسانی زندگی کے ایک ایک جز کی جانچ پڑتال کرتے تھے اس کی مدد سے چھوٹے سے چھوٹے اجزاء کو اپنی آنکھوں سے دیکھتے تھے ماہرین نجوم اور طبیب دونوں اپنے اپنے نظریات اور طریقوں پر یقین رکھتے تھے۔ جس کی مدد سے وہ زندگی کے بنیادی رازون سے پردہ اٹھاتے تھے۔

بہر حال علم طب نے زیادہ کامیابی حاصل کی اور بیماریوں کے متعلق جراثیم کا نظریہ بڑا کامیاب رہا۔ اپنی کامیابیوں پر نازاں طبی سائنس آج اس نکتے تک پہنچ چکی ہے۔ جہاں یہ کہ سوال کیا جاسکتا ہے کہ آیا یہ حد سے تجاوز تو نہیں کرگئی؟ اور یہاں پہنچ کر اس نے اپنی خوبصورتی تو نہیں کھو دی۔

ایک زمانہ تھا کہ جب علم نجوم کی باقاعدہ تعلیم دی جاتی تھی اور اس کا شمار اہم تعلیمی مضامین میں ہوتا تھا۔ لہذا اگر اس کا علم طب پر اثر تھا تو یہ کوئی تعجب انگیز بات نہیں طب کی تاریخ میں علم نجوم کے اس پر اثرات کے کئی واقعات ملتے ہیں۔

تا ہم موجودہ دور میں یہ نظریہ دوبارہ رواج پا رہا ہے کہ ادویات کس وقت دی جائیں اور کون سی دی جائیں۔ ایک وقت تھا کہ علم نجوم کی مدد سے ادویات دی جاتی تھیں۔ اور ان کے استعمال کے

وقت کا تعین بھی کیا جاتا تھا۔

اس زمانے میں علاج کے وقت کو بھی بہت اہمیت دی جاتی تھی۔ مثال کے طور پر فصد اس وقت لگوائے تھے یا ملین دوائیں اس وقت استعمال کرواتے تھے جب کواکب کا قران ہوتا تھا۔

اس کے علاوہ کہا جاتا تھا کہ دوا کا استعمال اس وقت مفید ثابت ہوتا ہے جب مشتری اور زہرہ طالع میں ہوں اور انگوروں کی فصل ہو پچھنے لگوانے کے لئے چاند کی آخری تاریخوں اور کسی بھی مہینے کی سترہ تاریخ اور منگل کے دن کا انتخاب کیا جاتا تھا۔

جب کہ موجودہ دور میں اکثر علاج ناکام رہنے کی وجہ یہ دیکھنے میں آئی ہے کہ ڈاکٹر حضرات دوا دیتے ہیں اور کہہ دیتے ہیں کہ دن میں تین مرتبہ کھانے کے بعد کھالیں حالانکہ انہیں وقت ہی کو نہیں بلکہ مریض کی مزاج اور جسمانی درجہ حرارت کو بھی مدنظر رکھنا چاہئے۔ کیونکہ صبح کے وقت مریض کا درجہ حرارت دوپہر سے مختلف ہوتا ہے۔ یہ بات سب کو معلوم ہے لیکن دوا اور اس کی مقدار تجویز کرتے وقت اس بات کو بھی مدنظر نہیں رکھا جاتا۔

تاہم گذشتہ تیس سال کے دوران کچھ سائنس دان جنہیں حیاتیاتی تاریخ کا ماہر کہا جاتا ہے۔ وہ طبی علاج میں صحیح اوقات کے انتخاب کی اہمیت پر زور دے رہے ہیں۔ حیاتیاتی تاریخ (ChronoBiology) اپنی جگہ ایک مکمل سائنس ہے۔ جس کا تعلق نہ صرف علم طب سے ہے بلکہ علم نباتیات، نفسیات، حیاتیات اور حیوانیات سے بھی ہے۔ دنیا کی کتنی یونیورسٹیوں نے اس سلسلے میں تجربات کئے ہیں اور ادویات کے استعمال میں صحیح اوقات کے تعین کی اہمیت کو تسلیم کیا ہے۔

ریاست فلوریڈا کے سرجنوں نے یہ دریافت کیا ہے کہ قمر کی مختلف اشکال کے دوران حلق کے آپریشنوں کے ذریعے خون کا اخراج مختلف مقدار میں ہوتا ہے قمر کی اشکال کے ساتھ ساتھ یہ مقدار بھی بدلتی رہتی ہے۔ چوہوں پر تجربات کے دوران یہ بات بھی سامنے آئی کہ دن کے مختلف حصوں میں مختلف نتائج برآمد ہوئے تھے اس کے علاوہ سال کے مختلف حصوں کا اثر بھی نتائج پر اثر انداز ہوتا تھا اور نتائج مختلف برآمد ہوتے تھے۔

اب اگر ادویات کے استعمال میں سعد اوقات کی اہمیت کو ساری دنیا میں تسلیم کرلیا جائے تو ایک اچھی بات یہ ہوسکتی ہے کہ اس طرح ادویات کے استعمال سے ان کے اثرات مابعد استعمال سے نجات مل جائے گی۔

پہلے یہ خیال تھا کہ جسم کا وزن زائد خوراک کے استعمال سے بڑھتا ہے۔ مگر موجود دور میں یہ نظریہ بھی فروغ پارہا ہے کہ صرف غذا ہی آپ کو موٹا نہیں کرتی بلکہ سب سے بڑھ کر وہ وقت جب آپ غذا استعمال کرتے ہیں وہ موٹاپے کا باعث ہوتا ہے۔

وقت کے نظریئے کی اہمیت کی بنیاد وہ نظریہ ہے جس کی رو سے انسانی جسم موسیقی کے مختلف سروں کی آماجگاہ ہے۔ کچھ سر تو بہت واضح ہیں مثلاً دل کی دھڑکن، سانس لینے کا عمل دماغ کی لہریں وغیرہ وغیرہ اس کے علاوہ بے شمار پیچیدہ قسم کی موسیقی کی لہریں ہمارے جسم کے خلیات میں پیدا ہوتی رہتی ہیں۔ جو اتنی واضح نہیں ہوتیں۔ ان سب سے بڑھ کر مہینوں اور سال کا چکر انسانی زندگی پر اثر انداز ہوتا ہے۔ لہذا جب سائنس دان یہ بات تسلیم کرتے ہیں کہ زمین پر زندگی پر شمس وقمر کی حرکات کی حکومت ہے تو انہیں یہ بات بھی ماننی پڑے گی کہ باقی سیاروں کی زمین پر حکومت ہے اس لحاظ سے ہمیں یہ بھی کہنا پڑتا ہے کہ ماہرین نجوم نے اگرچہ طبی سائنس کو ترقی میں کوئی حصہ نہیں لیا مگر ان کی سرگرمیاں صحیح رُخ پر جاری رہیں۔

حیاتیاتی موسیقی کا مطالعہ اس حد تک پہنچ چکا ہے کہ جہاں یہ کہا جاسکتا ہے کہ صحت مختلف سروں کی ہم آہنگی کا نام ہے۔ اس کے دو حصوں میں تقسیم کیا جاسکتا ہے۔ ایک تو جسم کے اندرونی سروں کی ہم آہنگی اور دوسرے ماحول کی ہم آہنگی (جس میں نظام شمسی بھی شامل ہے) اب جب حیاتیاتی سائنس اس حد تک ترقی کرچکی ہے تو بیماریوں سے بچنا آسان ہوگیا ہے۔ کیونکہ جب بیماری جسمانی سروں کی بے آہنگی کا نام ہے تو ایسے طریقے استعمال کرکے بیماری کو دور کیا جاسکتا ہے جو سروں میں دوبارہ ہم آہنگی پیدا کردیں۔ وہ ڈاکٹر جو انسانی جسم کو مشین سے تشبیہہ دیتے ہیں وہ علاج کے لئے آپریشن کو ضروری خیال کرتے ہیں۔ جب کہ کچھ ڈاکٹر آپریشن کے بجائے ادویات کے مدد سے بیماری کو دور کرنا زیادہ بہتر خیال کرتے ہیں۔ آج ہم اگرچہ سائنسی میدان میں بہت آگے نکل آئے ہیں مگر ادویات کے اثرات مابعد استعمال کے مسئلے سے دوچار ہیں۔ بالکل یہی صورتحال آپریشن کی بھی ہے کہ ڈاکٹر آپریشن کی کامیابی کے متعلق ہمیشہ پورا یقین ظاہر نہیں کرسکتے۔ لہذا یہاں ہمیں لامحالہ سعد اوقات میں علاج کی ابتداء اور وقت کی اہمیت کے نظریئے کو تسلیم کرنا پڑتا ہے اور ہمیں کہنا پڑتا ہے کہ تاریخ اپنے آپ کو دہراتی ہے۔

لہذا ہم اس نتیجے پر پہنچتے ہیں کہ علم نجوم خفیہ دانش وحکمت کا خزانہ ہے اس کے نظریات کو جب سائنسی اصولوں پر جانچا جاتا ہے تو وہ درست ثابت ہوتے ہیں۔

# ماہ جنوری

| نام ایام | جنوری ۲۰۱۹ء | ربیع الثانی ۱۴۴۰ھ | پوہ ۲۰۷۵ب | مفرد نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمس در جدی | مواضع قمر | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | | | | | برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | حالت |
| منگل | ۱ | ۲۳ | ۱۸ | ۵ | مریخ در حمل | | | ۱۱ | | | شولہ | ۲۱:۵۰ | | |
| بدھ | ۲ | ۲۴ | ۱۹ | ۶ | | | | ۱۲ | قوس | ۱۳:۵۷ | لغائم | ۲۲:۰۶ | ○ | طرح |
| جمعرات | ۳ | ۲۵ | ۲۰ | ۷ | | | | ۱۳ | | | بلدہ | ۲۲:۴۶ | | |
| جمعہ | ۴ | ۲۶ | ۲۱ | ۸ | | | | ۱۴ | جدی | ۲۳:۵۴ | ذابح | ۲۳:۵۴ | | وبال |
| ہفتہ | ۵ | ۲۷ | ۲۲ | ۹ | عطارد در جدی | | | ۱۵ | | | | | | |
| اتوار | ۶ | ۲۸ | ۲۳ | ۱ | سورج گرہن ✹ | | | ۱۶ | | | بلعہ | ۱:۲۰ | ● | اجتماع |
| پیر | ۷ | ۲۹ | ۲۴ | ۲ | یورینس مستقیم، زہرہ در قوس، نیا چاند ☾ | | | ۱۷ | دلو | ۱۱:۴۵ | سعود | ۳:۰۶ | | |
| منگل | ۸ | جمادی الاول | ۲۵ | ۳ | یکم جمادی الاول ۱۴۴۰ھ | | | ۱۸ | | | اخبیہ | ۵:۰۶ | | |
| بدھ | ۹ | ۲ | ۲۶ | ۴ | حضیض شمس | | | ۱۹ | | | مقدم | ۷:۱۶ | | |
| جمعرات | ۱۰ | ۳ | ۲۷ | ۵ | | | | ۲۰ | حوت | ۰۰:۴۳ | موخر | ۹:۲۶ | | حضیض |
| جمعہ | ۱۱ | ۴ | ۲۸ | ۶ | | | | ۲۱ | | | رشا | ۱۱:۲۸ | | |
| ہفتہ | ۱۲ | ۵ | ۲۹ | ۷ | | | | ۲۲ | حمل | ۱۳:۱۷ | شرطین | ۱۳:۱۷ | | |
| اتوار | ۱۳ | ۶ | ۳۰ | ۸ | | | | ۲۳ | | | بطین | ۱۴:۳۶ | | |
| پیر | ۱۴ | ۷ | ماگھ | ۹ | شرف قمر | | | ۲۴ | ثور | ۲۳:۳۰ | ثریا | ۱۵:۲۴ | ◓ | شرف تربیع اول |
| منگل | ۱۵ | ۸ | ۲ | ۱ | | | | ۲۵ | | | دبران | ۱۵:۲۸ | | |
| بدھ | ۱۶ | ۹ | ۳ | ۲ | | | | ۲۶ | | | ہقعہ | ۱۴:۵۰ | | |
| جمعرات | ۱۷ | ۱۰ | ۴ | ۳ | | | | ۲۷ | جوزا | ۵:۵۹ | ہنعہ | ۱۳:۲۶ | | فرح |
| جمعہ | ۱۸ | ۱۱ | ۵ | ۴ | | | | ۲۸ | | | ذراعہ | ۱۱:۲۲ | | |
| ہفتہ | ۱۹ | ۱۲ | ۶ | ۵ | | | | ۲۹ | سرطان | ۸:۴۳ | نثرہ | ۸:۴۳ | | ترفع |
| اتوار | ۲۰ | ۱۳ | ۷ | ۶ | شمس در دلو | | | دلو | | | طرفہ | ۵:۳۳ | | |
| پیر | ۲۱ | ۱۴ | ۸ | ۷ | چاند گرہن ☽ | | | ۲ | اسد | ۸:۵۳ | جبہۃ<br>زہرہ | ۲:۰۶<br>۲۲:۴۶ | ○ | استقبال |
| منگل | ۲۲ | ۱۵ | ۹ | ۸ | | | | ۳ | | | صرفہ | ۱۸:۴۶ | | |
| بدھ | ۲۳ | ۱۶ | ۱۰ | ۹ | | | | ۴ | سنبلہ | ۸:۲۱ | عوا | ۱۵:۱۱ | | اوج |
| جمعرات | ۲۴ | ۱۷ | ۱۱ | ۱ | عطارد در دلو | | | ۵ | | | سماک | ۱۱:۵۳ | | |
| جمعہ | ۲۵ | ۱۸ | ۱۲ | ۲ | | | | ۶ | میزان | ۹:۰۲ | غفرہ | ۹:۰۲ | | |
| ہفتہ | ۲۶ | ۱۹ | ۱۳ | ۳ | | | | ۷ | | | زبانہ | ۶:۴۰ | | |
| اتوار | ۲۷ | ۲۰ | ۱۴ | ۴ | قمر در عقرب، حضیض زہرہ | | | ۸ | عقرب | ۱۲:۳۰ | اکلیل | ۴:۵۶ | | ہبوط |
| پیر | ۲۸ | ۲۱ | ۱۵ | ۵ | | | | ۹ | | | قلب | ۳:۵۱ | ◒ | تربیع دوم |
| منگل | ۲۹ | ۲۲ | ۱۶ | ۶ | | | | ۱۰ | قوس | ۱۹:۳۲ | شولہ | ۳:۲۸ | | طرح |
| بدھ | ۳۰ | ۲۳ | ۱۷ | ۷ | | | | ۱۱ | | | لغائم | ۳:۴۰ | | |
| جمعرات | ۳۱ | ۲۴ | ۱۸ | ۸ | | | | ۱۲ | | | بلدہ | ۴:۲۸ | | |

# کیا آپ کا برج جدی ہے؟

**اگر ایسا ہے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے۔**

جدی سے متعلقہ افراش عموماً شرمیلے نظر آتے ہیں اچھا تاثر مرتب کرنے کے لئے یہ اس قدر پریشان رہتے ہیں کہ بات کرنے میں ہچکچاتے ہیں اور چاروں طرف دیکھتے ہیں کہ ان کے اردگرد کون لوگ ہیں اور وہ کیا کرنے والے ہیں اور پھر جو کچھ دوسروں کو کرتا دیکھتے ہیں اسی کے مطابق خود طرزعمل اختیار کرتے ہیں بلکہ دوسروں سے بہتر رویہ اختیار کرنے کی کوشش کرتے ہیں اس لئے کہ وہ چاہتے ہیں کہ دوسرے ان کے اچھے اطوار کو یاد رکھیں۔ یہی وجہ ہے کہ لوگوں سے ملاقات کا لمحہ ان کے لئے بہت اہم ہوتا ہے یہ بات ان کے نزدیک اہم ہوتی ہے کہ لوگ انہیں پسندیدگی کی نظر سے دیکھیں ان میں ایک اہم خصوصیت یہ ہوتی ہے کہ یہ بہت جلد اس بات کا اندازہ لگا لیتے ہیں کہ دوسرے اس قابل ہیں کہ انہیں اپنی عادات واطوار سے متاثر کیا جائے یا نہیں۔ پھر اگر دوسرے ان کے معیار پر پورے اترتے ہیں تو انہیں اپنی اچھی عادات واطوار سے متاثر کرتے ہیں ورنہ خاموشی سے کھسک جاتے ہیں وہ جن لوگوں سے ملتے ہیں ان کے بارے میں دوسرے سے کوئی بات شاید نہ کریں ان کے افعال اور گفتگو یا باتوں کو ضرور یاد رکھتے ہیں۔

جدی سے متعلقہ افراد عموماً صاف ستھرا لباس پہنتے ہیں اور ایسا جو کہ موقع کی مناسبت سے ہوتا ہے ان کے کپڑے نہ تو بہت پرانے ہوتے ہیں اور نہ بالکل نئے۔ لیکن بالکل موزوں ہوتے ہیں

جدی سے متعلقہ افراد اگر زیادہ شرمیلے نہ ہوں تو لوگ عموماً انہیں پسند کرتے ہیں اور انہیں سہل پسند اور خوش مزاج خیال کرتے ہیں جدی سے متعلقہ افراد دوسروں کو اپنی باتوں سے محظوظ تو ضرور کرتے ہیں لیکن اس کے ساتھ ہی ساتھ وہ یہ بھی سوچتے ہیں کہ ان سے کیا کام لیا جاسکتا ہے۔

اس برج سے متعلقہ افراد صرف چند لوگوں سے ہی محبت کرتے ہیں لیکن جب محبت کرتے ہیں تو وہ دیرپا نوعیت کی ہوتی ہے یہ اپنے والدین کے لئے اور خاص طور سے والدہ کے لئے اپنی زندگی وقف کر دینے والے ہوتے ہیں اور ضرورت پڑنے پر ساری زندگی والدین کی خدمت کرتے ہوئے گزار دیتے ہیں یہی وجہ ہے کہ اس برج سے متعلقہ اکثر افراد نوجوانی میں شادی نہیں کرتے اور جب کرتے ہیں تو اس خیال کے کہ یہی ساری زندگی کو کافی ہے۔

جدی سے متعلقہ افراد طلاق پر یقین نہیں رکھتے اور اگر مجبوراً علیحدہ ہونا ہی پڑے تو شادی کے

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | دسواں برج ہے۔ |
| عرصہ پیدائش | دسمبر ۲۳ تا جنوری ۲۰ (اندازاً) |
| عنصر | خاکی |
| ماہیت | منقلب |
| حاکم ستارہ | زحل |
| برج کی علامت | بکرا |

معاہدے کو ختم کرنے سے انکار کر دیتے ہیں اور صرف علیحدگی اختیار کر لیتے ہیں اس امید کے ساتھ کہ زندگی میں کبھی نہ کبھی مصالحت ہوگی اور اگر بیوی معذور ہو یا ہو جائے تو دل و جان سے اس کی خدمت کرتے ہیں اور اس کی دیکھ بھال کرنا اپنا فرض سمجھتے ہیں۔ یہ ذہن میں رہے کہ اس برج کا تعلق ''فرض'' سے ہے۔ تاہم جدی سے متعلقہ آدمی کے ساتھ رہنا آسان نہیں ہوتا اس لئے کہ اس کے طور طریقے اور پسند نا پسند میں بڑی باقاعدگی ہوتی ہے۔ دوستوں کے معاملے میں بھی بڑے واضح خیالات رکھتا ہے اور جن لوگوں سے واقفیت رکھنا چاہتا ہے اور جن سے نہیں ان کے متعلق بھی بڑے واضح خیالات رکھتا ہے۔ اسے بہت سمجھدار بیوی کی ضرورت ہوتی ہے جو اس کی ہم خیال ہو یا اگر ہم خیال نہ بھی ہو تو کم از کم اس کے خیالات کو قبول ضرور کرے۔ جدی سے متعلقہ آدمی حاکم یا افسر کی حیثیت سے رہنا اور احکامات دینا چاہتا ہے اس لئے دوسروں کے لئے ضروری ہو جاتا ہے کہ اس کے احکامات مانیں جدی سے متعلقہ آدمی میں ایک خوبی یہ ہوتی ہے کہ وہ قابل بھروسہ ہوتا ہے اور اس پر انحصار کیا جاسکتا ہے اسکے ساتھ رہنے والے شخص کو اس بات کا بخوبی علم ہوتا ہے کہ وہ کیا مقام رکھتا ہے۔ جدی سے متعلقہ آدمی کے لفظوں پر بھروسہ کیا جاسکتا ہے۔

جدی سے متعلقہ آدمی کسی بھی اہم معاملے سے متعلق فیصلہ کرنے میں وقت لگاتا ہے قبل اس کے کہ وہ کوئی فیصلہ کرے دوسروں کو ایک طویل وقت انتظار کرنا پڑتا ہے لیکن ایک بار جب وہ کوئی فیصلہ کر لیتا ہے تو اس پر قائم رہتا ہے۔

شروع شروع میں اسے سمجھنا آسان نہیں ہوتا ایک دن وہ ایک نظریئے پر قائم ہوتی ہے تو دوسرے دن اس کا نظریہ دوسرا ہوتا ہے لیکن اس کی وجہ یہ ہوتا ہے کہ شروع شروع میں وہ دوسروں کے اثر کے تحت ہوتا ہے اور جب وہ اپنے خیالات کی روشنی میں کوئی فیصلہ کر رہا ہوتا ہے اس دوران وہ دوسروں کے خیالات سے اتفاق کرتا رہتا ہے لیکن ان تمام باتوں کے باوجود بعض موضوعات پر وہ کچھ



ذاتی خیالات رکھتا ہے جنہیں وہ عموماً اپنی ذات تک ہی محدود رکھتا ہے۔

شمس جب جدی میں ہوتا ہے تو اس وقت خاصی سردی ہوتا ہے اس وقت تک درختوں سے پتے جھڑ چکے ہوتے ہیں اور صرف شاخیں نظر آ رہی ہوتی ہیں۔ یہ درختوں کی ایک نئی شکل ہوتی ہے صرف یہی نہیں بلکہ انسان بھی نئی شکل میں نظر آتے ہیں کیونکہ وہ گرم کپڑوں اور موٹے جوتوں میں ملبوس سورج کی گرمی کے متلاشی نظر آتے ہیں سردی میں گھر سے باہر نکلنا اور کام کرنا مشکل ہوتا ہے لیکن ایک بار جب باہر نکل گئے تو محسوس ہوتا ہے کہ ''نہیں موسم اتنا بھی خراب نہیں ہے'' اور پھر سردی سے کسی حد تک لطف اندوز بھی ہوتے ہیں اس موسم میں دن اچھے خاصے چھوٹے ہو جاتے ہیں اس لئے زیادہ دیر گھر سے باہر نہیں رہا جا سکتا۔ بلکہ زیادہ وقت گھر میں آتش دان کے قریب ہی گزرتا ہے۔ آگ کی یہ گرمی خوش گوار محسوس ہوتی ہے اور انسان گھر کی چار دیواری میں رہ کر زیادہ خوشی محسوس کرتا ہے۔

برج جدی سردی کے آغاز کے ساتھ آتا ہے اس وقت ہم موسم سرما کے حقیقی ٹمپریچر کے قریب پہنچنے لگتے ہیں اس برج پر زحل کی حکومت ہے جو برف اور سرد ہواؤں کا حاکم ہے۔ درحقیقت یہ اس عنصر پر حکومت کرتا ہے جسے انسان پسند نہیں کرتا تا ہم جب انسان سردی سے مانوس ہو جاتا ہے تو اس کی شگفتگی لوٹ آتی ہے اور اگر موسم خشک ہو تو وہ بے حد خوش ہوتا ہے۔

جدی بہت مستحکم اور مضبوط قسم کا برج ہے اس برج سے متعلقہ آدمی جو کچھ کرنے کا فیصلہ کرتا ہے۔ اسے کر ڈالتا ہے فیصلہ کرنے کے بعد کام کی تکمیل کے سلسلے میں آپ اس پر ہمیشہ بھروسہ کر سکتے ہیں لیکن مشکل یہ ہے کہ اس کے لئے فیصلہ کرنا مشکل ہوتا ہے جدی پر زحل حکومت کرتا ہے اسی لئے اس برج سے متعلقہ افراد اپنے تعلقات میں ثابت قدم اور قابل بھروسہ ہوتے ہیں جب وہ بحیثیت دوست آپ کو قبول کر لیتے ہیں تو آپ کی حیثیت کا فیصلہ ہو جاتا ہے۔ یہ تعلق پرجوش نہیں ہوگا لیکن نا قابل تبدیل ضرور ہوتا ہے بالکل اسی طرح جب وہ کسی کو ناپسند کرتے ہیں اور اسے دشمن یا رقیب کا درجہ دیتے ہیں تو وہ ساری عمر ان کا دشمن ہی رہے گا جدی سے متعلقہ افراد اپنی رائے تبدیل نہیں کرتے ان کے مخالفین کے حق میں یہی بہتر ہوتا ہے کہ وہ ان کے راستے سے ہٹ جائیں جدی سے متعلقہ افراد ایک بار جب آپ کو دوست یا دشمن سمجھ لیتے ہیں تو آپ کی یہ حیثیت ساری زندگی برقرار رہتی ہے۔

اس برج سے متعلقہ کسی فرد سے جب آپ کی ملاقات ہو تو اسے اپنا دوست بنانے کی بھرپور کوشش کریں یہاں تک کہ اسے خوش کرنے کے لئے اگر آپ کو کوئی قربانی بھی دینی پڑے تو وہ دیکھ کر بھی اسے دوست بنا سکیں تو یہ بات آپ کے حق میں بہت فائدہ مند ثابت ہوگی اگر کسی دوست کے ذریعے ان سے آپ کا تعارف ہو تو یہ چیز ان تک پہنچنے اور ان کا دوست بننے میں آسانی فراہم کرتی ہے۔ جیسا کہ میں نے پہلے کہا کہ یہ بہت وفادار اور قابل بھروسہ دوست ثابت ہوتے ہیں اس لئے اگر انہیں دوست بنانے کا موقع ملے تو اس موقع سے بھرپور فائدہ اٹھائیں یاد رکھیئے شروع میں خود آپکو کوشش کرنی ہوگی۔

جدی سے متعلقہ آدمی پہلے آپ کو جاننا چاہے گا اور اس کے بعد فیصلہ کریگا کہ تعلق کس قسم کا ہونا چاہیے چنانچہ صبر وتحمل اور خوش مزاجی سے کام لیں اور ظاہر کریں کہ آپ دوست بننا چاہتے ہیں اور پھر اگر آپ آزمائش میں کامیاب ہو جاتے ہیں تو ایک سچے اور دیرپا تعلق کا آغاز ہو جائیگا۔

جدی سے متعلقہ آدمی محبت کا بھوکا ہوتا ہے دوست بننے کے بعد آپ کے لئے سب کچھ کرنے کو تیار رہتا ہے اگر اسے یہ پتہ چلے کہ آپکو کسی مضمون میں دلچسپی ہے اور وہ اس کے بارے میں جانتا ہے تو آپ کو وہ مضمون سکھانے کی پوری کوشش کرے گا۔ یا پھر خود آپ بھی اسے وہ باتیں سکھا سکتے ہیں جو آپ جانتے ہیں جدی سے متعلقہ افراد کے ساتھ دوستی کو زیادہ دلچسپ بنانے کے لئے مشترکہ دلچسپی تلاش کرنا ہمیشہ مفید رہتا ہے۔

جدی سے متعلقہ آدمی اپنی سوچ اور شخصیت کی روشنی میں اپنے دوستوں کا ہمیشہ دوست رہتا ہے لیکن یہ ضروری نہیں کہ دوسرے بھی ان طریقوں اور سوچ کو پسند کریں اس لئے کہ وہ کسی ایک شخصیت کے ساتھ زیادہ عرصہ بندھا رہنا پسند نہیں کرتا اور دوستوں کو اکثر تبدیل کرتا رہتا ہے لیکن کچھ عرصے بعد پھر پرانے دوستوں کی طرف لوٹ آتا ہے تبدیلی کے خیال کو وہ اتنا ناپسند بھی نہیں کرتا۔

جدی سے متعلقہ آدمی کی خوبیاں اگر چہ واضح نہیں ہوتیں لیکن ان کی قدر کرنی چاہیے۔ سب

سے اہم بات یہ ہے کہ اس کے ساتھ جو بھی ہوتا ہے اسے اپنے اصل مقام کا علم ہوتا ہے۔ نیز جدی سے متعلقہ آدمی بالکل اچانک اپنا ارادہ کبھی تبدیل نہیں کرتا اور ایک بار جب وہ محبت کا اظہار کر دیتا ہے تو اس سے پیچھے نہیں ہٹتا اس برج سے متعلقہ افراد کے دوسرے خاکی بروج یعنی ثور اور سنبلہ والوں سے تعلقات خوش گوار رہتے ہیں نیز وہ اپنے مخالف برج یعنی سرطان والوں سے بھی متاثر ہوتے ہیں۔

جدی کا ستارہ زُحل ہے۔'' یہ اخلاقی اقدار کی بلندی لاتا ہے اور وہ ایک جھٹکا ہوا پلڑا ہوتا ہے زحل کی ذاتی خصوصیات صبر اور جاہ طلبی ہیں۔

وہ شہرت پاتے ہیں۔ ان میں جوش اور جذبہ تو وہ نہیں ہوتا کہ دوسرے انہیں جوشیلا قرار دیں مگر بات کے پکے اور ارادہ کے مستحکم ہوتے ہیں۔ وہ فطرتاً گوشہ نشین تو نہیں ہوتے لیکن تنہائی پسند ہوتے ہیں اکیلے رہنے کی وجہ سے شادی شدہ زندگی کی بھی پروا نہیں کرتے تو جوانی اور بڑھاپے میں بھی بغیر شریک زندگی کے خوش رہتے ہیں مادی طور پر کامیابی حاصل کرتے ہیں۔

جدی والا ایسا پرندہ ہے جو طویل زندگی پاتا ہے جسکی آنکھیں اپنے مقامِ مقصود پر جمی رہتی ہیں۔ بعض کروڑ پتی لوگوں کو بھی اس شمار میں لا سکتے ہیں جو ہر سیزن کی پیشکش قبول کرتے ہیں۔

# نشیب و فراز

روحانی علوم کے اثر و قبول کے مشاہدات ان کی اصلیت پر وال ہیں لیکن جس طرح انسانی فطرت جداگانہ ہے ان علوم کا اثر بھی ان ہستیوں پر مختلف ہے۔ ہم دیکھتے ہیں کہ بسا اوقات علم جفر رسل قیافہ وغیرہ بہت کامیاب رہتے ہیں لیکن ان کے فارمولے ایسے نہیں کہ ہر فطرت انسانی کو راس آئیں ذیل میں تاریخ پیدائش دی گئی ہیں اور ساتھ ہی زندگی میں آئے ہوئے یا آنے والے واقعات غیر معمولی کا وقوع بلحاظ عمر دیا گیا ہے صاحب شوق انہیں آزمائیں اور اپنی سرگزشت زندگی کا اعادہ کر کے اس جدول کی صحت یا موافقت کا یقین کر سکتے ہیں۔

تاریخ پیدائش :- ۱، ۱۰، ۱۹، ۲۸ ہر ماہ عیسوی خصوصاً جولائی اگست اور جنوری میں۔

سال وقوع غیر معمولی بلحاظ عمر :- ۱، ۷، ۱۰، ۱۶، ۱۹، ۲۸، ۳۴، ۳۷، ۴۳، ۴۶، ۵۲، ۶۱، ۷۰ سال۔

تاریخ پیدائش :- ۲، ۱۱، ۲۰، ۲۹ ہر ماہ عیسوی خصوصاً جنوری، جولائی اور اگست۔

سال وقوع :- ۲، ۷، ۱۱، ۱۶، ۲۰، ۲۵، ۲۹، ۳۴، ۳۸، ۴۳، ۴۷، ۵۲، ۵۶، ۷۰۔

تاریخ پیدائش :- ۳، ۱۲، ۲۱، ۳۰ ہر ماہ عیسوی خصوصاً دسمبر اور فروری۔

سال وقوع :- ۳، ۱۲، ۲۱، ۳۰، ۳۹، ۴۸، ۵۷، ۶۶، ۷۵۔

تاریخ پیدائش :- ۴، ۱۲، ۱۳، ۳۱ ہر ماہ عیسوی خصوصاً جولائی، اگست اور جنوری۔

سال وقوع :- ۱، ۴، ۱۰، ۱۳، ۱۹، ۲۲، ۲۸، ۳۱، ۳۷، ۴۰، ۴۶، ۴۹، ۵۵، ۵۸، ۶۴، ۶۷، ۷۳، ۷۶۔

تاریخ پیدائش :- ۵، ۱۴، ۲۳ ہر ماہ عیسوی خصوصاً جون اور ستمبر۔

سال وقوع حوادث :- ۵، ۱۴، ۲۳، ۳۲، ۴۱، ۵۰، ۵۹، ۶۸، ۷۷۔

تاریخ پیدائش :- ۶، ۱۵، ۲۴ ہر ماہ عیسوی خصوصاً مئی اور اکتوبر۔

سال وقوع :- ۶، ۱۵، ۲۴، ۳۳، ۴۳، ۵۱، ۶۰، ۶۹، ۷۸، ۸۷۔

تاریخ پیدائش :- ۱، ۷، ۱۶، ۲۵ ہر ماہ عیسوی۔ خصوصاً جنوری، جولائی، اگست۔

سال وقوع :- ۲، ۷، ۱۱، ۲۰، ۲۵، ۲۹، ۳۱، ۳۸، ۴۳، ۵۶، ۶۱، ۶۵، ۷۰، ۷۴، ۷۹۔

تاریخ پیدائش :- ۸، ۱۷، ۲۶ ہر ماہ انگریزی خصوصاً جنوری، فروری، جولائی، اگست۔

سال وقوع :- ۸، ۱۷، ۲۶، ۳۵، ۴۴، ۵۳، ۶۲، ۷۱، ۸۰۔

تاریخ پیدائش :- ۹، ۱۸، ۲۷ ہر ماہ انگریزی خصوصاً ماہ اپریل، اکتوبر، نومبر۔

سال وقوع :- ۹، ۱۸، ۲۷، ۳۶، ۴۵، ۵۴، ۶۳، ۷۲، ۸۱۔



# جنوری کیسا گزرے گا؟

**آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے- اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں- اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہو تو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں**

## برج حمل ۔ستارہ مریخ

حروف:- ا۔ل۔ع۔ی



پیدائش:- مارچ۲۱ تا اپریل۲۰

اس ماہ زندگی میں ذاتی مصروفیات بڑھ جائیں گی۔اس ماہ کیریئر بنانے اور ملازمت پیشہ افراد کو تبدیلی محسوس ہوگی ان کا ٹرانسفر ہوگا یا پھر ترقی ہوکر کسی دوسرے شعبے میں جائیں گے۔والدین کی طرف سے امداد مل سکتی ہے۔

مریخ سارا ماہ طالع میں رہے گا۔ چنانچہ یہ وقت ان افراد کے لئے جاہ طلب اور مہم جو قسم کے افراد کے لئے ترقی پذیر اور تیز رفتار ثابت ہوگا- طالع میں مریخ کی موجودگی کی وجہ سے آپ اپنے اندر زیادہ ہمت و قوت' جرات اور خود اعتمادی محسوس کریں گے اور پوری قوت عمل سے اپنے آپ کو آگے بڑھا کر بہت کچھ حاصل کرسکیں گے۔فی الحال جو چیز آپ کے نزدیک سب سے زیادہ اہمیت رکھتی ہے اس میں تسلی بخش ترقی کرسکیں گے۔اس ماہ اہم اقدامات کے لئے ان دنوں کا انتخاب کریں جب مریخ سعد نظرات کے تحت ہو۔ مریخ ۲'۷'۱۳'۱۸' ۲۲' ۳۱ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا- لیکن جن دنوں مریخ غیر موافق نظرات کے تحت ہو ان دنوں کسی کو اس بات کا موقع نہ دیں کہ آپ کو دہشت زدہ کرسکے یا جھگڑے یا بحث پر آمادہ کرسکے - مریخ ۵' ۲۰' ۲۶ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا-

۲ تاریخ کو شمس زحل کا قران ہوگا اور ۶ تاریخ کو سورج گرہن ہوگا- کیریئر اور جاہ طلبی کے معاملات میں اسوقت نئی تبدیلی دیکھنے کو آئے گی- اس وقت کسی اہم عہدے کے لئے آپ کو پیشکش کی جائے گی- آپ کو اپنی صلاحیت کا بھرپور اظہار کرنا چاہئے تاکہ ترقی کے لئے راہیں کھل سکیں- اس وقت آپ کی عزت و وقار میں اضافہ ہوگا- اس وقت جس مقاصد کے لئے فیصلے کریں گے مستقبل کو مدنظر رکھتے ہوئے کریں- کیونکہ آپ کے فیصلے کے مطابق حالات میں تبدیلی واقع ہوگی-

زہرہ ۸ تاریخ کو زائچے کے نویں گھر میں داخل ہوگا- چنانچہ یہ وقت لمبا سفر اختیار کرنے کے لئے خواہ وہ کاروباری غرض سے اختیار کیا ہو یا تفریحی نوعیت کا ہو' موافق ثابت ہوگا- درحقیقت یہ وقت ملک سے باہر چھٹیاں گزارنے کے لئے بے حد موافق ثابت ہوگا- اگر آپ کوئی لمبا سفر اختیار نہیں کر رہے ہیں تب بھی مقامی لحاظ سے آپ خاصا فاصلہ طے کریں گے - اگر آپ تعلیمی سرگرمیوں' کاروباری سفر یا عمرہ وغیرہ کے لے جارہے ہیں تو آپ کا سفر خوشگوار ثابت ہوگا- زہرہ اس ماہ کی ۲'۷'۱۳'۲۲'۲۶'۳۱ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا- لہذا قیمتی اشیاء کی خریداری سیر و تفریح' محبت کے معاملات اور کسی اسکیم میں روپیہ لگانا بہتر ثابت ہوگا- قانونی امور میں بھی یہ تاریخیں اہم ثابت ہونگی- آپ کے نزدیک اگر محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہمیت رکھتے ہیں تو یہ ماہ ان معاملات کے لحاظ سے زیادہ موافق ثابت ہوگا- اس سلسلے میں آپ سفر بھی کریں گے- کچھ خوشگوار نوعیت کی خبریں اور واقعات آسکتے ہیں- تاہم ۱۰' ۱۸' ۲۴ تاریخ کو محتاط رہیں حکمت عملی سے کام لیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ بلا ارادہ ایسے کام کر بیٹھیں گے جس کی وجہ سے حسد اور رقابت کا سامنا ہوگا-

۲۱ تاریخ کو مریخ زحل کی تربیع ہوگی- قریبی رشتہ داروں کا آنا جانا ہوگا- اپنے مطلب کے لئے زیادہ مہربان واقع ہونگے - تحریری معاہدوں' کاروبار کو وسیع کرنے یا کسی شخص کے ساتھ مل کر شراکتی بنیادوں پر کام شروع کر رہے

ہیں- تو اس وقت جو بھی معاہدہ ہوگا وہ خرابی کا باعث بنے گا- قریبی شخص گھر والوں کی سوچ و خیالات کو تبدیل کرے گا اور کام کو الگ کرنے کا مشورہ دے گا- لہٰذا دوسروں کے سکھائے ہوئے سبق کے ذریعے نقصان اٹھائیں گے-

عطارد نویں گھر میں موجود ہوگا اور ۶ تاریخ کو زائچے کے وتد السماء پر داخل ہوگا اور ۲۵ تاریخ کو گیارہویں گھر میں داخل ہوگا- چنانچہ وہ افراد جو تدریسی سرگرمیوں یا قانونی معاملات میں ملوث ہیں یہ ماہ ان کے لئے تسلی بخش ترقی لائے گا- لمبے سفر اور دور دراز خط و کتابت کے لئے بھی موافق ثابت ہو گا- عطارد ۴، ۱۰، ۱۶، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا- چنانچہ یہ تاریخیں کاروباری قانونی اور آفیشل معاملات کے ساتھ ساتھ تفریحی نوعیت کے سفر کے لئے موافق ثابت ہونگی- اگر کسی معاملے سے متعلق گفت شنید کرنے والوں میں آپ بھی شامل ہیں یا کسی جگہ تقریر یا اظہار خیال کے لئے آپ کو مدعو کیا ہے تو ان تاریخوں کا انتخاب کریں کیونکہ عطاردی نظرات آپ کی ذہنی صلاحیتوں میں اضافہ کریں گی اور آپ کی حاضر جوابی کو کئی گنا بڑھا دیں گی- تاہم اگر آپ ۱۳، ۲۰، ۲۷ تاریخ کو سفر کر رہے ہیں تو ان دنوں بے حد محتاط رہیں اگر پبلک ٹرانسپورٹ سے سفر کر رہے ہیں تو سفر کے آغاز کے وقت کو دوبارہ چیک کرلیں- قانونی یا آفیشل نوعیت کی بحث میں حصہ لینا ہے تو شارٹ کٹ اختیار کرنے سے گریز کریں-




ثوری افراد اس ماہ جس جگہ کام کرتے ہیں وہاں اہمیت کھو دیں گے- کاروباری لین دین اور روپے کے معاملات میں دشواری محسوس کریں گے- بیرون ملک تعلیمی و دیگر نوعیت کے کاموں میں بہتری سے واسطہ پڑے گا- تاہم ہر کام میں ذہنی دباؤ ملے گا-

زہرہ ۸ تاریخ کو آٹھویں گھر میں داخل ہو گا- یہ زائچے کے اس گھر میں ہوگا جس کا تعلق شراکتی معاملات اور مالی معاملات سے ہے- اس ماہ مالی معاہدات پر زبردست دباؤ پڑے گا ایسا محسوس ہوتا ہے کہ زیادہ تر افراد اپنے ذرائع آمدنی کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دیں گے - جائیداد کے معاملات کے لئے یہ ماہ موافق ثابت نہ ہونگے- چنانچہ اگر آپ گھر کی حالت بہتر بنانا چاہتے ہیں یا بہتر گھر کی تلاش میں ہیں تو اس وقت ڈیل یا روپیہ خرچ نہ کریں- وہ افراد جو شادی شدہ ہیں یا جو کاروباری شراکت رکھتے ہیں امکان ہے کہ آپ کو کسی قریبی شخص کی خوش بختی کے نتیجے میں مالی فائدہ ملے گا- حالات جو بھی ہوں بہر حال ۲، ۷، ۱۳، ۲۲، ۲۶، ۳۱ تاریخ کو زہرہ سعد نظرات کے تحت ہوگا آپ کو کسی ایسی بات کا علم ہوگا جس سے آپ کو فائدہ پہنچے گا- وہ افراد جن کی کسی نہ کسی وجہ سے شریک زندگی سے کچھ عرصے سے علیحدگی ہے تو ان کے دوبارہ ملاپ کا زبردست امکان ہے کچھ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہو جائے گا- اس قسم کی بات اس دن ہوسکتی ہے جس دن زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا-

۲ تاریخ کو شمس زحل کا قران ہوگا اور ۶ تاریخ کو سورج گرہن ہوگا - یہ وقت کاروباری رشتہ داری میں دباؤ اور تناؤ لائے گا اس وقت ضرورت سے زیادہ لوگوں سے بحث اور تکرار رہے گی- جذباتی طور پر غصہ کا اظہار کریں گے- آپ کے اندر دور دراز مقامات کی سیر یا کسی علاقے میں جا کر کچھ عرصہ گزارنے کی خواہش پیدا ہوگی- اس کے علاوہ خاندان میں شادیوں کی وجہ سے بھی سفر کریں گے- اس وقت زائد رابطے ہوں گے ملنے جلنے والے زیادہ آئیں گے- ذہنی اور جسمانی طور پر اپنے آپ کو بہتر محسوس نہ کریں گے- اور ہر طرح کے کام میں اپنے آپ کو مشغول رکھیں گے- قانونی معاملات کی طرف ضرور توجہ دیں- اور اپنے تمام حسابات کو چیک کریں-

عطارد آٹھویں گھر میں موجود ہوگا اور ۶ تاریخ کو زائچے کے نویں گھر میں آجائے گا اور ۲۵ تاریخ کو دسویں گھر میں داخل ہوگا- تعلیمی سرگرمیوں اور دینوی مقاصد کی طرف رجحان رہے گا اس سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ آگاہی فراہم کرے گا- یہ وقت کاروباری گفت شنید یا قانونی پیچیدگیوں کو سلجھانے اور مشورہ کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا- اس ماہ خط و کتابت یا دور دراز علاقے جانا یا بیرون ملک کاروباری یا تعلیمی نوعیت کا سفر ہو ہر طرح سے فائدہ مند ثابت ہوگا- وسط ماہ کے بعد اپنے کام اور کاروبار کے سلسلے میں معاہدات، تحریری امور یا رابطے کئی طرح سے فائدہ دیں گے- لوگوں کے تعاون سے بہتر رہنمائی حاصل ہوگی- یہ وقت بہتر ملازمت حاصل کرنے کے سلسلے میں خط و کتابت یا دوسرے کے ذرائع سے اپنا راستہ بنانے اور رابطے کرنے بھی فائدہ مند ثابت ہونگے- والدین اور خاندان والوں کے ساتھ ہم آہنگی پائی جائے گی- عطارد ۴، ۱۰، ۱۶، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا-

۲۱ تاریخ کو مریخ زحل کی تربیع ہوگی- یہ دن شراکتی امور اور خاندانی جائیداد سے متعلق جھگڑا لائے گا- کسی شخص کے اچانک حادثہ کی وجہ سے پریشانی ملے گی اس ماہ سفر ہونگے لیکن وہ خوشی کا باعث نہ ہونگے- قانونی معاملات پریشانی کا سبب بنیں گے- ان دنوں اہم کاغذات اور روپے کی چوری یا گم ہونے کی صورت میں پریشانی آسکتی ہے- دوستوں کے ساتھ کسی بھی کام میں بغیر سوچے سمجھے شمولیت اختیار نہ کریں نہ ہی اپنی رقم سے کسی نئے کاروبار میں حصہ لینے کی کوشش کریں-

مریخ سارا ماہ بارہویں گھر میں موجود رہے گا- کاروباری امور میں نئے افراد کا اضافہ ہوگا- قریبی لوگوں کی آفر اور نئی دلچسپیاں ذہن کو متاثر کریں گی- کچھ رکاوٹوں کی وجہ سے دشمنی بھی مہنگی پڑے گی- اپنے اہم کام کی طرف توجہ دیں، تعمیری امور اور مالی اخراجات کو قابو میں کرنا ہوگا- باقوت فیصلے کے ذریعے ہی اپنے معاملات مکمل کرسکیں گے- اس ماہ روپے کا حصول آسان بنانا ہوگا تاہم

فوری نوعیت کے فیصلے اخراجات میں اضافہ کرسکتے ہیں۔قریبی شخص کی صحت میں پریشانی آسکتی ہے اور ہسپتال کے چکر بھی لگ سکتے ہیں۔ایسے قانونی معاملات جن میں مشکلات حائل ہورہی ہیں مشورہ کے بغیر کوئی قدم نہ اٹھائیں۔فلاحی امور کے کام اور ان کی سرگرمیوں کے لئے چندے کی وصولی میں آسانی ملے گی۔مریخ ۲،۷،۱۳،۱۸،۲۲،۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔تاہم ۵،۲۰،۲۶ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا ان دنوں محتاط رہیں۔تلخ کلامی،جھگڑا اور حادثہ ہونے کا اندیشہ ہے۔

## برج جوزا۔ستارہ عطارد

حروف:۔ ک۔ق



پیدائش:۔ مئی ۲۲ تا جون ۲۱

چنانچہ اگر آپ ترقی کرنا چاہتے ہیں یا آمدنی میں اضافہ کرنا چاہتے ہیں تو اس وقت کیریئر اور جاہ طلبی کے معاملات میں اپنی کوششوں کا آغاز کردیں۔

ستارہ زہرہ ۸ تاریخ کو طالع کے مقابل آجائے گا۔اس گھر کا تعلق ہر قسم کی شراکتی معاملات اور قریبی تعلقات سے ہے۔چنانچہ یہ وقت محبت کے معاملات کے لئے کچھ مشکلات لائے گا۔وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے اس وقت محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تمام بندھن مزید مضبوط ہوجائیں گے۔اگر کسی بھی معاملے میں مسائل کا سامنا ہے تو ان کے حل کے لئے ۲،۷،۱۳،۲۲،۲۶،۳۱ تاریخ کا انتخاب کریں کیونکہ ان دنوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔زہرہ ہر قسم کی گفت شنید اور بحث مباحثے اور مصروفیت پیدا کرے گا۔اگر آپ کسی اہم کاروباری معاملے کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں تو آپ کے حق میں بہتر پالیسی یہ ہے کہ آپ حکمت عملی سے کام لیں اور بڑے ڈپلومیٹک انداز میں کام کریں ویسے لوگوں کو ہم رائے بنانا اور ان کا دل جیتنا اتنا مشکل نہ ہوگا۔بیرون ملک سے کوئی شخص آپ کی زندگی میں داخل ہوگا۔یا پھر باہر سفر کرنے کا بہانہ بن جائے۔مالی خطرات مول نہ لیں اپنا حساب کتاب بالکل درست رکھیں۔

۲ تاریخ کو شمس وزحل کا قران ہوگا اور ۶ تاریخ کو سورج گرہن زائچے کے آٹھویں گھر میں لگے گا۔اس وقت آپ ضرورت سے زیادہ بحث مباحثے کریں گے۔لوگوں سے ملاقات کرکے ان کے خیالات ان کی صلاحیتوں سے فائدہ اٹھانے کی کوشش کریں گے تاہم کسی نئے پروجیکٹ پر کام کرنے کی بھی کوشش ہوگی۔آپ کا ذہن اس وقت ضرورت سے زیادہ تبدیلی لانے کا خواہش مند ہوگا۔آپ کے اندر ایسی آرزو بھی یا خواہش اجاگر ہوگی کہ آپ لوگوں کی مدد کریں تاہم والدین کے ذریعے آپ کو بھرپور مدد ملے گی چاہے وہ جائیداد کی صورت میں ہو۔آنے والے دنوں میں میراث یا ترکہ ملنے کی نشاندہی ہورہی ہے۔

عطارد طالع کے مقابل ہوگا اور ۶ تاریخ کو زائچے کے آٹھویں گھر میں آجائے گا اور ۲۵ تاریخ کو نویں گھر میں داخل ہوگا۔تعلیمی سرگرمیوں اور دینوی امور کی طرف رجحان رہے گا اس سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ آگاہی فراہم کرے گا۔یہ وقت کاروباری گفت شنید یا قانونی پیچیدگیوں کو سلجھانے اور مشورہ کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔اس ماہ خط وکتابت یا دور دراز علاقے جانا یا بیرون ملک کاروباری یا تعلیمی نوعیت کا سفر ہر طرح سے فائدہ مند ثابت ہوگا۔اس ماہ کام اور کاروبار کے سلسلے میں معاہدات،تحریری یا رابطے کئی طرح سے فائدہ دیں گے۔لوگوں کے تعاون سے بہتر رہنمائی حاصل ہوگی۔والدین اور خاندان والوں کے ساتھ ہم آہنگی پائی جائے گی۔عطارد ۴،۱۰،۱۶،۲۵،۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۱ تاریخ مریخ زحل کی تربیع ہوگی۔یہ وقت خاص طور پر کیریئر کے معاملات،جاہ طلبی،سرمایہ کاری کے امور اور معاہدات میں غیر معمولی التواء کا باعث بنے گا۔اگرچہ پہلے سے کیے گئے کام پر عمل ہورہا ہوگا۔تاہم کوئی غلط فہمی کام کو روک سکتی ہے۔خاندانی افراد بھی جائیداد اور زمینوں کے حصول کے لئے دشمنی کریں گے۔والدین اپنی پوزیشن کو برقرار رکھنے کی کوشش کریں گے۔لوگوں کے درمیان اپنا اعتماد قائم رکھنا بے حد ضروری ہوگا۔انشورنس اور ٹیکس کے امور بھی توجہ طلب رہیں گے۔

مریخ سارا ماہ وتد السماء پر رہے گا۔اس ماہ مریخ اپنی طاقت ور پوزیشن پر ہوگا۔کیریئر سے متعلق جو آفر ملے ضرور اس سے فائدہ اٹھائیں۔چونکہ یہ مالی معاملات پر بھی حکومت کرتا ہے لہذا آمدنی میں اضافے کا امکان ہے اگر آپ کا ذاتی کاروبار ہے تو یہ ماہ اثاثوں میں اضافے اور کاروبار کو وسعت دینے اور نئے راستے تلاش کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔اس کے علاوہ معاملات کو نفع بخش اور کارگزار بنیادوں پر قائم کرنے کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا۔اگر آپ زیادہ خود مختاری کے خواہاں ہیں خاص طور پر کام کے معاملات میں زیادہ آزادی چاہتے ہیں تو اب کوابھی قوتیں آپ کی موافقت میں ہیں گذشتہ کچھ ماہ سے جو خیالات اور اسکیمیں زیر غور ہیں اب جلد ہی انہیں عملی جامہ پہنانے کا موقع مل جائے گا۔مریخ ۲،۷،۱۳،۱۸،۲۲،۳۱ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔تاہم ۵،۲۰،۲۶ تاریخوں کو محتاط رہنا ہوگا۔کسی قریبی شخص کے ساتھ تکرار یا حادثہ ہونے کا امکان ہے۔

## برج سرطان۔ستارہ قمر

حروف:۔ ح۔ہ



پیدائش:۔ جون ۲۲ تا جولائی ۲۳

اس ماہ سرطان سے متعلقہ زیادہ تر افراد میرٹ وترکہ سے متعلقہ معاملات کی طرف توجہ کریں گے۔ اس ماہ سفر کرنے کا موقع ملے گا۔ قانونی معاملات بھی آپ کی موافقت میں ہونگے۔ وہ معاملات جوکافی عرصے سے پریشان کئے ہوئے تھے اب حل ہوتے محسوس ہونگے۔

عطارد چھٹے گھر میں موجود ہوگا اور ۶ تاریخ کو ساتویں گھر میں داخل ہوگا اور ۲۵ تاریخ کو آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ کاروبار یا روزگار سے متعلق آپ کو کسی معاملے نے الجھن میں ڈال رکھا ہے تو اب وہ واضح ہوجائے گا اور افواہوں یا لوگوں کی باتوں کی وجہ سے جو پریشانی تھی وہ بھی اب دور ہوجائے گی۔ اس ماہ روزگار اور مستقبل کے تحفظ سے متعلقہ معاملات کی طرف توجہ دیں اور اپنی بہترین صلاحیتوں کو استعمال کریں گے۔ عطارد کی موجودگی کی وجہ سے آپ کی زیادہ تر توجہ روزگار اور کام کے معاملات پر مرتب ہوگی۔ اگر آپ کا اپنا کاروبار ہے یا نیا کاروبار شروع کرنے کا ارادہ ہے تو نئے مواقع میسر آئیں گے معمولی نوعیت کی رکاوٹوں پر باآسانی قابو پاسکیں گے اور آنے والا وقت زیادہ حوصلہ افزاء ثابت ہوگا۔ تمام افراد کے لئے بہتر یہ ہے کہ اس ماہ وہ اپنی کامیابیوں کو مزید مستحکم بنائیں اور پھر ایک مضبوط اور مستحکم بنیاد قائم کرنے کی طرف توجہ دیں تاکہ اسی بنیاد پر مستقبل میں منصوبوں کی تعمیر کرسکیں۔ تاہم عطارد ۴، ۱۰، ۱۶، ۲۵، ۳۰ تاریخوں میں سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ وہ افراد جو نئی ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔

۲ تاریخ کو شمس زحل کا قران ہوگا اور ۶ تاریخ کو سورج گرھن ہوگا۔ یہ وقت ایسا ہے کہ جو ناراضگیاں خاندان میں چلی آرہی تھیں یا سسرال والوں کے ساتھ کوئی نہ کوئی معاملہ درپیش تھا تو اسوقت کے معاملات فیصلہ کن تبدیلی لائیں گے۔ یعنی کوئی ایسے فیصلے تشکیل پاجائیں گے جس کے ذریعے علیحدگی ہوجائے گی یا از سر نو تعلق کی تجدید ہوگی۔ اس وقت خاندان میں شادی یا منگنی سے متعلق جو معاملہ طے پائے گا اس میں احتیاط رکھنی ہوگی کیونکہ یہ وقت تعلقات میں خرابی لاتا ہے۔

زہرہ ۸ تاریخ کو زائچے کے چھٹے گھر میں داخل ہوگا۔ لہٰذا اس ماہ روزگار کی سرگرمیوں کو اہمیت حاصل رہے گی۔ لیکن مشکلات سے واسطہ پڑے گا۔ وہ افراد جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں، یا وہ افراد جنہیں کام اور روزگار کے معاملات میں یا دفتر میں مشکل حالات کا سامنا ہورہا ہے وہ وسط ماہ کے بعد حالات میں تبدیلی دیکھیں گے۔ لیکن ان کو کوئی بڑی برائی نہیں ملے گی۔ دراصل بہت سے غیر شادی شدہ افراد کے کام کا ماحول ان کی زندگی میں محبت کا عنصر لانے میں اہم کردار ادا کرے گا۔ آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کی طرف ہے۔ اور ان دلچسپیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں یا ان میں تبدیلی لانے کے لیے یہ وقت اس مقصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ سوشل زندگی میں بھی بہت سرگرمی اور جوش پیدا ہوجائے گا۔ باہر جانے اور لوگوں سے ملنے، نئے دوست بنانے اور زندگی سے لطف اندوز ہونے کا موقع ملے گا۔ چنانچہ اس ماہ کی ۲، ۷، ۱۳، ۲۲، ۲۶، ۳۱ تاریخ محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگی۔

۲۱ تاریخ کو مریخ زحل کی تربیع ہوگی۔ سفر کے معاملات میں محتاط رہیں قانونی لین دین کے معاملے میں احتیاط رکھیں۔ ہر کام تحریری کریں۔ قریبی لوگ کاموں میں رکاوٹیں ڈالیں گے جس کی وجہ سے اہم معاملات کی طرف توجہ نہ دے سکیں گے۔ لوگوں سے ملنے اور گفت شنید کے ذریعے کام کو مکمل نہ کرسکیں گے۔ لوگوں کی خفیہ دشمنی کی وجہ سے کاروباری نقصانات ہونگے، زمین کی خرید وفروخت اور خاندانی جائیداد کے کاموں میں جھگڑا، خرابی تعلقات، روپے کا نقصان اور غلط اطلاع ملنے کی توقع ہے۔ قانونی مسائل کے لئے مشورہ ضرور لیں۔ صحت کی خرابی ہسپتال کے چکر لگلوائے گی۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے نویں گھر میں رہے گا۔ یہ آپ کے کاروباری سفر یا قانونی اور آفیشل کاموں میں تیزی لائے گا۔ اس ماہ روحانی علوم سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر ذہنی اور جسمانی صلاحیتوں کی بہتر نشوونما کرسکیں گے۔ اس ماہ تعلیم حاصل کرنے کے لئے بیرون ملک سفر کررہے ہیں اپنی باقوت صلاحیتوں سے فیصلہ کن قدم اٹھایا تو کامیابی حاصل ہوگی۔ تاہم ان دنوں اپنے غصہ پر قابو رکھنا ہوگا۔ تعمیری کام، ٹیکنیکل اور مشینری سے متعلقہ کام میں غیر ضروری التواء اور پریشانی تھی اب وہ ختم ہو جائے گی۔ مریخ ۲، ۷، ۱۳، ۱۸، ۲۲، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں اپنے اہم کاموں کو آگے بڑھائیں۔ قانونی وآفیشل معاملات کو حل کرنے کے لئے مشورہ کرنا بہتر رہے گا۔ تاہم ۵، ۲۰، ۲۶ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ جب یہ غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔

## برج اسد۔ ستارہ شمس

حروف:۔ م



پیدائش:۔ جولائی ۲۴ تا اگست ۲۳

ملازمت پیشہ افراد کو اس ماہ اپنے ماحول میں تبدیلی پیدا کرنے کے لئے تیار ہونگے۔ شادی یا نسبت کے مواقع آئیں گے۔ کیونکہ اس وقت روزمرہ کے معمولات میں تبدیلیاں آئیں گی۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے چوتھے گھر میں رہے گا۔ کچھ مشکلات اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا مگر یہ باقوت انداز میں مسائل کو سلجھانے میں مددآور ثابت ہوگا۔ مریخ کی اس گھر میں موجودگی سے گھر میں حادثات پیش آنے کا بھی خطرہ ہے۔ لہٰذا اگر گیس یا بجلی کے آلات میں کچھ خرابی ہے تو کسی بھی قسم کا خطرہ ہرگز مول نہ لیں۔ اگر آپ کے بچے ہیں تو چھوٹے بچوں پر خاص طور پر نگاہ رکھیں کیونکہ ان دنوں شرارت اور سرکشی اختیار

کریں گے۔ مریخ کی اس گھر میں موجودگی گھریلو اور خاندانی تعلقات کو مضبوط بنا دے گی۔ اگر گھر میں کوئی دعوت کرنی ہے یا کسی فنکشن کا انعقاد کرنا ہے تو اس مقصد کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ مریخ ۲،۷،۱۳،۱۸،۲۲،۳۱ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ یہ وقت ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو گھریلو حالات میں اہم تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جائے رہائش کی تبدیلی کے متعلق سوچ رہے ہیں مگر شک و شبے اور تذبذب کا شکار ہیں تو مثبت رویہ اختیار کریں اور جو بھی فیصلہ کرنا ہے واضح سوچ کے ساتھ کریں۔

۲ تاریخ کو شمس زحل کا مقابلہ ہوگا اور ۶ تاریخ کو سورج گرہن ہوگا ۔ کاروباری نقطہ نگاہ سے آنے والا وقت مشکلات کا باعث بن سکتا ہے کیونکہ آپ کی عزت و شہرت جس وجہ سے تھی اس میں کمی واقعہ ہوگی اور ہوسکتا ہے کہ آنے والے دنوں میں آپ اپنا کام اور مقام تبدیل کریں۔ والدین کی صحت یا اپنی صحت کے لئے آپ زائد خرچہ کریں گے اور گھر سے متعلقہ اشیاء پر بھی اخراجات کریں گے۔ پیٹ سے متعلقہ بیماری عرصہ تک تکلیف کا باعث بنے گی۔ کاروباری معاملات میں اس وقت ضرورت سے زیادہ کام کرنا پڑے گا۔

زہرہ ۸ تاریخ کو زائچے کے پانچویں گھر میں داخل ہوگا۔ لہٰذا محبت کے معاملات، سوشل زندگی اور سیر و تفریح سے متعلقہ معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ چنانچہ ان افراد کے لئے محبت کے معاملات دیرپا ثابت نہ ہونگے۔ غیر شادی شدہ افراد کے لئے یہ وقت پرخوش ثابت ہوگا۔ زہرہ ۲،۷،۱۳،۲۲،۲۶،۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ لہٰذا اس دن اتفاقیہ ملاقاتیں دیرپا نوعیت کے تعلق کا سبب بن سکتی ہیں اور محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تعلقات میں ہم آہنگی آئے گی۔ وہ افراد جو آرٹسٹک اور تخلیقی سرگرمیوں میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ لوگوں سے تعلقات قائم ہونگے یا جو نئے افراد زندگی میں داخل ہونگے وہ ان معاملات میں آپ کے ہم خیال نکلیں گے ۔ ایسے افراد جو تھیٹر، ڈرامے یا فلم کی دنیا سے منسلک ہیں ان کے لئے بھی یہ وقت خوش بختی لائے گا۔ اگر آپ انعامی اسکیموں یا ایسے کھیلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش بختی کی ضرورت ہوتی ہے تو مندرجہ بالا موافق تاریخوں سے فائدہ اٹھائیں ۔ تاہم زہرہ ۹،۲، ۲۵ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ ان دونوں انعامی اسکیموں میں روپیہ نہ لگائیں۔

۲۱ تاریخ کو مریخ و زحل کی تربیع ہوگی ۔ معاہدات یا جائیداد کے ایسے امور جو لین دین یا خریداری سے متعلق ہیں اس میں سوچ سمجھ کر روپیہ لگائیں قانونی امور کو مدنظر رکھیں۔ اگر کسی جلد منافع دینے والی اسکیم میں روپیہ لگایا ہے تو منافع دیر میں ملے گا۔ تاہم اگر ایسی اسکیموں میں حصہ لینا چاہ رہے ہیں جو مستقل مالی فائدہ دے، تو ان سے متعلق معلومات حاصل کریں۔ خاندانی جائیداد کے سلسلے میں قریبی رشتہ داروں کے درمیان اختلافات جنم لے سکتے ہیں۔ ہر شخص اپنی برتری ظاہر کرے گا اور قبضہ کرنے کی کوشش کرے گا۔ اگر ایسا معاملہ درپیش ہو تو قانونی حل تلاش کرنے کی کوشش کریں۔

عطارد زائچے کے پانچویں گھر میں ہوگا اور اس کے بعد ۶ تاریخ کو چھٹے گھر میں داخل ہوگا اور ۲۵ تاریخ کو ساتویں گھر میں داخل ہوگا۔ چنانچہ یہ وقت سوشل ملاقاتوں، روزمرہ کے معمولات میں تبدیلی لانے اور پرانے دوستوں سے تعلقات کی تجدید کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اس وقت آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں کی طرف رہے گی اگر ان سرگرمیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں یا نئے خیالات پر عمل کرنا چاہتے ہیں تو یہ وقت ان مقاصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ پانچویں گھر میں موجودگی زائد خوش بختی لائے گی۔ اگر انعامی اسکیموں، کھیلوں اور ایسے مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش قسمتی کی ضرورت ہوتی ہے تو یہ وقت ان معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگا ۴،۱۰،۱۶،۲۵،۳۰ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی۔ وہ افراد جو تعلیم اور تدریسی سرگرمیوں میں ملوث ہیں اس وقت ترقی کا موقع ملے گا۔ بچوں کی صحت اور بہتری سے متعلقہ تمام معاملات کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔

## برج سنبلہ۔ ستارہ عطارد

حروف:۔ پ۔ غ



پیدائش:۔ اگست ۲۴ تا ستمبر ۲۳

اس ماہ سے بہتر حالات سے واسطہ پڑے گا جن کا ذاتی کاروبار ہے یا جو ذاتی کام شروع کرنا چاہتے ہیں یا وہ افراد جو فاضل وقت کی کسی سرگرمی کو نفع بخش طریقے سے استعمال میں لانا چاہتے ہیں ان کے لئے بھی یہ وقت کامیابی لائے گا۔ نئے رشتے بنیں گے ۔

عطارد زائچے کے چوتھے گھر میں موجود ہوگا اور ۶ تاریخ کو پانچویں گھر میں آجائے گا اور ۲۵ تاریخ کو چھٹے گھر میں داخل ہوگا۔ اس دوران یہ آپ کو ذہنی لحاظ سے مستعد کردے گا۔ نئے خیالات اور نظریات عطاء کرے گا اور آپ کی موجودہ سرگرمیوں اور دلچسپیوں میں رنگ پیدا کردے گا۔ ان دنوں میں آپ خلاف معمول زیادہ نقل و حرکت کریں گے اور زیادہ تر وقت گھر سے باہر گزرے گا۔ اس وقت رسل و رسائل اور خط و کتابت آپ کی زندگی میں اہم کردار ادا کرے گی ۔ اس سلسلے میں ۴،۱۰،۱۶،۲۵،۳۰ تاریخ خاص طور پر اہم ثابت ہوگی یہ تاریخیں اہم قانونی اور آفیشل معاملات طے کرنے کے لئے بھی موافق ثابت ہوگی۔ ادبی محفل یا تحریر و تقریر یا مقابلہ وغیرہ کے لحاظ سے تسلی بخش نتائج لائے گا اور اگر آپ نئی قسم کی مشینری اور محنت و وقت بچانے والے آلات کی خریداری کا ارادہ رکھتے ہیں تو گھوم پھر کر ان سے متعلق معلومات حاصل کرنے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ نیا کاروباری معاملہ ہو یا اس سے متعلق گفت شنید یا اپنے نئے دفتر کی خریداری یا اسے بنانے سے متعلق کسی تعمیراتی افراد سے اہم معاملے پر گفتگو کرنا بے حد مدد آور ثابت ہوگا۔ عطارد ۱۳،۲۰،۲۷ تاریخ کو

غیر موافق نظرات قائم کرے گا ان تاریخوں میں کسی بھی نئے کام یا معاملے کو آگے بڑھانے سے قبل خوب اچھی طرح سوچیں اور التواء یا مشکلات کا سامنا کرنے کے لئے تیار رہیں۔

۲ تاریخ کو شمس زحل کا قران ہوگا اور ۶ تاریخ کو سورج گرہن پانچویں گھر میں لگے گا۔ یہ وقت سرمایہ کاری، انعامی اسکیموں اور پیشہ وارانہ معاملات کے علاوہ محبت کے معاملات اولاد اور تعلیم پر اثر انداز ہوگا۔ اس وقت تمام فیصلے باہمی مشورے سے کریں۔ وہ افراد جو اپنی اولاد کے مستقبل کے لئے انعامی اسکیموں میں حصہ لے کر مالی پوزیشن بہتر بنانا چاہتے ہیں اس وقت جو بھی پیشکش ملے اس پر ضرور غور کریں۔ یہ وقت غور وفکر لاتا ہے۔ اپنی قسمت کو تبدیل کرنے کے لئے اور مستقبل کو سامنے رکھتے ہوئے اہم فیصلے کریں۔ یہ فیصلے آنے والے وقت میں تبدیلی کا باعث بنیں گے۔

زہرہ ۸ تاریخ کو زائچے کے چوتھے گھر میں داخل ہوگا۔ گھریلو اور خاندانی معاملات پر خوش قسمت اور موافق اثر مرتب ہو رہے تھے اوران معاملات میں حال ہی میں کوئی زبردست تبدیلی رونما ہوئی ہے جس میں والدین اور بچوں کے درمیان کوئی اختلاف یا تنازعہ پیدا ہوا ہے تو وسط ماہ کے بعد حالات بہتر ہو جائیں گے ۔ کواکبی رجحانات اس بات کی نشاندہی کر رہے ہیں کہ اکثر افراد موجودہ رہائش کو بہتر بنانے یا گھر تبدیل کرنے کے متعلق سنجیدگی سے غور کریں گے۔ گھر کی از سر نو آرائش اور گھر میں چند نئی اشیائے تعیشات کے اضافہ اور اپنے آس پاس کے ماحول کو بہتر بنانے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ اس ماہ جائیداد کے لین دین کے معاملات خوش اسلوبی سے انجام پاجائیں گے اور وہ افراد جو بچوں کی وجہ سے گھر تبدیل کرنا چاہتے ہیں یا رہائش کے لئے بہتر جگہ کی تلاش میں ہیں ان کے لئے آسانی رہے گی۔ گھریلو معاملات اور جائیداد کے معاملات کے لئے اس ماہ کی ۲، ۷، ۱۳، ۲۲، ۲۶، ۳۱ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔

۲۱ تاریخ کو مریخ زحل کی تربیع ہوگی۔ آپ کے خیالات اور سوچ میں تبدیلی کیریئر پر اثر انداز ہوگی۔ حصول مال کے لئے دوسرے ذرائع اپنانے کی کوشش کریں۔ ایسے لوگوں سے رابطہ کریں جو روپیہ کمانے کے نئے راستے بتائیں۔ تاہم شریک زندگی سے متعلقہ جائیداد یا روپیہ کو تحفظ دینا ضروری ہوگا۔ دوسروں کے مشورہ پر عمل کرنے سے قبل پوری معلومات حاصل کریں۔ ملازمت کے حصول یا تبادلہ رکوانے کے لئے زیادہ محنت کرنی پڑے گی۔ والدین کی جائیداد یا زمینداری کے کاموں میں قانونی معاملے حل کرنے میں دشواری پیش آئے گی۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے آٹھویں گھر میں رہے گا۔ کاروباری شراکت داری اور شریک زندگی کے ساتھ مالی امور میں زائد دلچسپی لیں۔ یہ وقت ذہنی خرابی لاتا ہے۔ اپنی خواہشات کو پورا کرنے کا رجحان ہوگا۔ مگر طریقہ غلط انداز سے ہوگا۔ دوسروں کو تکلیف ملے گی۔ اس ماہ جو روپیہ ہاتھ آئے گا وہ جلد ہی نکل بھی جائے گا۔ اس وجہ سے شریک زندگی سے جھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے۔ خاندانی افراد کے درمیان میراث اور ترکہ سے متعلق اختلافی مسائل جنم لیں گے۔ ذہنی ٹینشن ملے گی۔ غصہ، جھگڑا اور جلد بازی سے نقصان بھی ہوسکتا ہے۔ اپنی اہم چیزوں کا خیال رکھیں، گم یا چوری ہونے کا بھی اندیشہ ہے۔ مریخ ۲، ۷، ۱۳، ۱۸، ۲۲، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۵، ۲۰، ۲۶ تاریخ کو محتاط رہیں۔ ان دنوں حادثہ یا جھگڑا ہونے کا زیادہ اندیشہ ہے۔

## برج میزان۔ ستارہ زہرہ

حروف:۔ ت۔ ٹ۔ ر۔ ط



پیدائش:۔ ستمبر ۲۴ تا اکتوبر ۲۳

اس ماہ ہر دلعزیزی میں اضافہ ہوگا۔ چنانچہ اہم اور بارسوخ افراد کو متاثر کرنا اور ان پر موافق اثر ڈالنا آپ کے لئے مشکل نہ ہوگا اور اگر اہم کاموں کو لے کر آگے بڑھنا چاہتے ہیں تو اس وقت جارحانہ رویہ اختیار کرنا موافق ثابت ہوگا۔

زہرہ ۸ تاریخ کو تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی رشتہ دار اس ماہ کے دوران سیر وتفریح اور خوشی کا موقع فراہم کرے گا۔ شاید کسی ایسے رشتہ دار سے ملنے کا موقع ملے گا جس سے ملاقات ہوئے عرصہ ہو چکا ہے۔ یا پھر کسی رشتہ دار کی زندگی میں خوشگوار نوعیت کے واقعات وقوع پذیر ہونگے۔ یعنی کوئی ایسی بات ہوگی جو خوشی اور تقریب کا موقع فراہم کرے گی۔ اگر حال ہی میں قریبی رشتہ داروں یا پڑوسیوں یا قریبی افراد سے اختلافات پیدا ہوئے ہیں تو انہیں دور کرنے میں بھی زہرہ آپ کی مدد کرے گا اور ماحول میں امن و سکون اور ہم آہنگی پیدا کرنے میں مدد دے گا۔ اختلافات اور ایسی نوعیت کی دوسری مشکلات اب جلد دور ہونے لگیں گی۔ زہرہ ۲، ۷، ۱۳، ۲۲، ۲۶، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہذا ان دنوں سیر وتفریح کریں، کسی شادی میں شریک ہو یا اپنے شریک کا ساتھ سفر کرنے میں یہ وقت خوشگوار رہے گا۔

۲ تاریخ کو شمس زحل کا قران ہوگا اور ۶ تاریخ کو سورج گرہن زائچے کے چوتھے گھر میں لگے گا۔ خاندانی تعلقات جو کسی وجہ سے خراب چلے آرہے تھے اب کسی شخص کی موجودگی کی وجہ سے معاملے حل ہو جائیں گے اور پرانی ناراضگی بھی دور ہو جائے گی۔ گھر میں لوگوں کی آمد زائد ہوگی اور ہوسکتا ہے کوئی نئی تبدیلی آئے اور آپ کی زندگی میں کوئی شخص داخل ہو خاندانی معاملات میں اس وقت اتار چڑھاؤ پریشانی کا بھی باعث بن سکتا ہے۔ اور اپنے مقام کو مدنظر رکھتے ہوئے فیصلے کریں۔ کچھ افراد کسی تعلق کے بارے میں غلط بیانی سے کام لیں گے۔ ان دنوں ہر معاملے کو حکمت عملی کے ساتھ حل کریں۔

مریخ سارا ماہ طالع کے مقابل رہے گا۔ لہذا نئے تعلقات کا انجام تیزی سے منگنی اور شادی کی صورت میں نکل سکتا ہے۔ وہ افراد جو پہلے ہی سے شادی شدہ ہیں انہیں جذباتی سکون اور خوشی کے ساتھ ساتھ مادی اقبال مندی بھی حاصل ہوگی۔ اس ماہ تفریحی سرگرمیوں، سوشل زندگی اور سیر وتفریح بھی

